چھوٹا سا سائبان اور خاصا کشادہ صحن تھا۔ صحن کے دوسری طرف باورچی خانہ اور غسل خانہ تھا۔ مکان کے عقبی دروازے کے قریب کھپریل کے ایک چھپر کے نیچے دنیا بھر کا ساز و سامان بھرا ہوا تھا۔ مکان کی حالت چچا جان کی مالی حالت کے مطابق تھی۔ جب میں اندر داخل ہوا تو ایک اجنبیت مگر خوشی سی محسوس ہوئی۔ ایک عرصے بعد نہ جانے کتنے ہولناک، پراسرار اور عجیب و غریب واقعات سے گزر کر میں اپنے عزیزوں کے ہاں پہنچا تھا۔ یہاں پہنچ کر مجھے اندازہ ہوا کہ میں بہت تھک گیا ہوں۔ دل میں ان لوگوں کے لئے شدید محبت پیدا ہوئی۔ میرا جی چاہا کہ ایک لمحے میں یہ اجڑا، شکستہ مکان بڑے اور خوبصورت مکان میں تبدیل کر دوں۔ چچا کی بچیوں کی نظروں میں محبت اور جھجک تھی۔ میں نے ان کے سر پر ہاتھ رکھا اور اپنے سینے سے چمٹایا۔ بڑی لڑکی تو رونے لگی۔ مالا رانی بھی ان کے ساتھ کھڑی مسکراتی نظروں سے مجھے دیکھ رہی تھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ اس عرصے میں ان بچیوں سے خوب مانوس ہو گئی ہو۔ وہ انہی کے ساتھ کھڑی یہ جذباتی منظر دیکھ رہی تھی، چچا جان نے شروع سے آخر تک سفر کی پوری تفصیل بچیوں کو سنانا شروع کر دی۔ ہمارے جاتے ہی گھر میں ایک ہنگامہ برپا ہو گیا۔ سب ایک دوسرے سے واقف تھے لیکن انکا سے کوئی واقف نہیں تھا۔ وہ خاموش بیٹھی بچھڑ کر ملنے والوں کے تاثرات سے محظوظ ہوتی رہی۔ انکا کے کہنے کے بموجب رخسانہ واقعی بڑی تیز و طرار، شوخ اور حسین لڑکی نکلی۔ چچا جان کی چہیتی ہونے کے سبب وہ گھر کے کام کاج میں دوسری بہنوں کا ہاتھ کم ہی بٹاتی تھی۔ شبانہ بڑی لڑکی تھی۔ خاموش، سنجیدہ اور شرمیلی لڑکی۔ فرزانہ سب سے چھوٹی تھی۔ یہ دونوں شکل و صورت کے اعتبار سے خاصی تھیں لیکن ان کا بیشتر وقت جھاڑو برتن میں گزرتا۔ ارشد کی عمر انیس بیس سال کے قریب تھی۔ چچا جان نے اس کا تعارف کراتے وقت زمین و آسمان کے قلابے ملا دیئے لیکن میں اس کے بارے میں کوئی اچھا تاثر قائم نہ کر سکا۔ میری بہنیں اور بھائی میری خاطر مدارت میں اس تندہی اور اشتیاق سے لگ گئے جیسے ان کی زندگی کا واحد مقصد یہی ہو۔ چچا جان اور ان کی غربت دیکھ کر، انکا کے تعاون سے کوئی انقلاب لانے کو دل مچلتا تھا لیکن یہ مناسب نہیں تھا۔ میں نے طے کر لیا کہ بہت جلد مناسب طریقوں سے ان کی حالت درست کرنے کی کوشش کروں گا۔

رات کو ہنگاموں سے نجات پا کر میں اپنے کمرے میں گیا تو مالا نے بے اختیار میرے گلے میں بانہیں ڈال دیں اور سسکنے لگی۔ پریتم لال نے جب سے مجھے مالا دان کی تھی، چند ہی دن آرام کے گزرے تھے۔ سچ تو یہ ہے کہ ابھی میرے اور اس کے درمیان تلخ واقعات نے ایک دوری برقرار رکھی تھی۔ میں نے اسے اتنی زور سے اپنی آغوش میں بھینچا کہ اس کی ہڈیاں چرمرا گئیں۔ مالا جیسی حسین لڑکیاں خوش قسمت لوگوں ہی کو ملتی ہیں۔ پریتم لال نے مجھے مالا رانی عطا کر کے مجھ پر بڑا احسان کیا تھا۔ جب میں مالا کو دیکھتا تو اپنی خوش بختی پر بڑا نازاں ہوتا۔ مالا تو ایک انمول ہیرا تھی۔ وہ میری بیوی تھی۔



شکل و صورت کی بے پناہ خوبیوں کے علاوہ دل کی بڑی نیک اور پاکیزہ اطوار تھی۔ اس کے لئے دنیا میں سب کچھ میں تھا۔ حیرت ہوتی تھی کہ ایک مسلمان گھرانے میں وہ ہندو لڑکی اس طرح مانوس ہو گئی تھی جیسے یہ اسی کا گھر ہو حالانکہ یہ لڑکی جاپ اور گیان دھیان میں مگن رہی تھی اور پہاڑیوں میں خشک و خاردار زندگی گزار چکی تھی۔ اس نے اپنے ماں باپ کو چھوڑ دیا تھا، دولت و عزت کو ٹھوکر مار دی تھی اور یہاں ایک شکستہ مکان میں اپنے شوہر کے انتظار میں سارے جہان کی امیدیں لگائے بیٹھی تھی۔ مجھے دیکھ کر وہ بے نتہا مسرور تھی۔ میں نے اس سے اپنی کوتاہیوں کی معافی مانگنی چاہی تو اس نے میرے منہ پر ہاتھ رکھ دیا۔ جس شخص کو مالا جیسی لڑکی مل جائے اسے بھلا کسی اور چیز کی کیا ضرورت ہے۔ مالا کے لئے اس وقت میرے دل میں محبت اور پیار کا ایک طوفان برپا تھا۔ ساری رات باتوں میں گزر گئی۔ والہانہ باتیں، الہانہ نظریں، دلربانہ انداز۔ مالا از خود رفتگی میں میرے سینے کے اندر سمائی جا رہی تھی۔ میں جوش محبت میں اس کی آنکھیں چوم چوم لیتا تھا۔ اس رات ہم دونوں کا علیحدہ کوئی وجود نہیں تھا۔ ہمارا دل ایک، دھڑکنیں ایک، ہم اپنی ذاتیں ختم کر کے ایک ذات بن گئے تھے۔

صبح کے قریب اس نے مجھ سے کہا۔ ”آپ نے مجھے انکا کے بارے میں پہلے کیوں نہیں بتایا تھا۔ وہ تو بڑی سندر اور موہنی ہے۔“

”تم سے زیادہ تو نہیں ہے۔“ میں نے جمائی لیتے ہوئے کہا۔

”ہونہہ۔ اس وقت وہ کہاں ہے؟“

”وہ کہاں جاتی۔ سب کچھ دیکھ رہی ہے اور سن رہی ہے۔“

مالا شرما گئی۔ ”وہ سب دیکھ رہی ہے کیا؟“

”اور کیا؟ اس سے کوئی بات چھپی تھوڑی رہتی ہے۔“

”نہیں۔ نہیں۔ یہ تو بہت بری بات ہے۔ مجھے بڑی شرم آ رہی ہے۔“

”اری پگلی۔ انکا سے کیا پردہ؟ دیکھو میں اسے تمہارے سر پر بھیجتا ہوں۔“

”میں اس کا سامنا نہیں کر سکوں گی۔“ مالا کا چہرہ سرخ ہو گیا۔

اسی لمحے انکا بولی۔ ”جمیل۔ مالا بے چاری تو تصور بھی نہیں کر سکتی کہ اس کی خلوت میں کوئی موجود ہے۔ اس سے کہہ دو کہ میں سو رہی تھی حالانکہ میں ایک ایک بات دیکھ رہی ہوں۔“

”کچھ رقابت بھی محسوس ہوئی تمہیں؟“ میں نے انکا کو مخاطب کیا۔

”تم بہت بے حیا ہوتے جا رہے ہو جمیل۔ میں مالا کے سر پر جا رہی ہوں۔“ انکا نے اپنے پنجے میرے سر پر چبھوتے ہوئے کہا۔

انکا مالا رانی کے پاس چلی گئی۔ مجھے نہیں معلوم ہوا کہ ان دونوں کی کیا باتیں ہوئیں۔ نیند نے مجھے

اپنی آغوش میں لے لیا۔ جب میں سو کر اٹھا تو مالا اَدھ کھلے گلاب کے مانند بستر پر مدہوش پڑی تھی۔ اس کے چہرے پر نکھار اور تقدس تھا۔ فرشتوں جیسی معصومیت، میں اٹھ کر کمرے سے باہر آ گیا۔ فرزانہ اور شبانہ باورچی خانے میں تھیں۔ رخسانہ ابھی تک اپنے بستر پر دراز تھی۔ ارشد غالباً سکول جا چکا تھا۔ بچیوں نے مجھے دیکھ کر سلام کیا۔ یہ مجھے بہت اچھا لگا۔ میں چچا جان کے کمرے میں سلام کرنے کی غرض سے داخل ہوا لیکن وہ موجود نہیں تھے۔ کمرے سے باہر نکلا تو دروازے پر کسی کی تخت کھردری آواز سنائی دی۔

"میاں جی۔ یوں ہاتھ باندھنے اور رونے دھونے سے کام نہیں چلے گا۔ میں دو دن سے تمہارا انتظار کر رہا ہوں۔ اب سیدھی طرح میرے پیسے ڈھیلے کر دو۔ جب تم نے پرانے تعلقات کا خیال نہیں کیا تو میں کیوں کروں۔ تم نے میرے بھروسے کا خیال نہیں کیا۔ لالہ چرونجی مل کا پیسہ ہضم کرنا اتنا آسان نہیں جتنا تم نے سمجھ رکھا ہے۔ سن لو میاں جی۔ اب شرافت کی کوئی توقع مجھ سے مت کرنا۔ تھانہ کچہری ایک کر دوں گا۔"

"آہستہ بولو لالہ جی۔" چچا جان کی گھبرائی ہوئی آواز ابھری۔ "میں تم سے قسم کھاتا ہوں کہ رقم مجھ سے کھو گئی ہے۔ تم مجھے عرصے سے جانتے ہو۔ میں بے ایمان آدمی نہیں ہوں۔ ذرا آہستہ بولو۔ میرا بھتیجا ایک مدت کے بعد اپنی دلہن کے ساتھ آیا ہے۔ وہ سنے گا تو کیا سوچے گا؟ تم فکر نہ کرو۔ میں تمہاری پائی پائی ادا کر دوں گا۔"

"کہاں سے ادا کرو گے؟ پھر کوئی چوری کرو گے؟ ڈکیتی کرو گے؟ دیکھو میاں جی، مجھے تمہاری زبان پر وشواش نہیں۔ بات سو دو سو کی ہوتی تو میں تمہاری تنخواہ سے برابر کر لیتا۔ پورے پانچ ہزار کی بات ہے۔ [illegible] چرونجی مل دھوکا نہیں دے سکتے۔ میں سانجھ سے پہلے ہتھکڑی لگوا دوں گا۔"

[illegible] دیر تک تو میں لالہ چرونجی مل کی دھمکیاں، بے ہودگیاں اور چچا جان کی فریادیں سنتا رہا لیکن جب وہ کسی طرح خاموش نہ ہوا تو غصے میں تلملا کر باہر آ گیا۔ چچا جان نے مجھے دیکھ کر شرمندگی سے گردن جھکا لی۔ لالہ [illegible] مجھے قہر بھری نظروں سے گھورنے لگا۔ وہ صورت شکل سے پورا یہودی لگتا تھا۔ اس کے چہرے پر میرے لئے نفرت تھی۔ میں نے اس کی توقع کے خلاف یک بیک اسے مشتعل اور خون خوار نظروں سے دیکھا تو وہ منہ پھیر کر چچا جان سے کہنے لگا۔ "سن لیا میاں جی تم نے؟ اگر سانجھ تک میری پائی پائی ادا نہ کی تو بات تھانے چوکی تک پہنچ جائے گی، پہلے سے بتائے دیتا ہوں۔ ہاں......"

میں چچا جان کی نم ناک آنکھیں دیکھ کر اپنا غصہ ضبط نہ کر سکا۔ براہ راست لالہ کو مخاطب کر کے میں نے خشک لہجے میں پوچھا۔ "کتنی رقم درکار ہے تمہیں؟"

"تم اندر جاؤ جمیل میاں۔ میں لالہ جی کو منا لوں گا۔" چچا جان گھبرا کر بولے۔

"میں دان نہیں مانگ رہا ہوں مہاشے۔" لالہ نے غصے سے کہا پھر چچا جان کی طرف اشارہ کر کے



بولا۔ "اس بگلا بھگت نے میرے پانچ ہزار روپے ہضم کرنے کی کوشش کی ہے۔ پھر تو میرا نام بھی......"

"بکواس مت کر لالہ۔" میں نے گرج کر کہا۔ "دفع ہو جا یہاں سے الو کا پٹھا۔" چچا جان کے سامنے میری زبان سے نکل گیا۔ اب نرمی فضول تھی۔ میں نے گرجتے ہوئے کہا۔ "جا سیدھی طرح یہاں سے چلا جا۔ شام تک تیری رقم پہنچ جائے گی۔"

لالہ میری دھمکی کی تاب نہ لا سکا۔ وہ ایک بزدل قسم کا آدمی تھا۔ میرے تیور خراب دیکھے تو آنکھیں لال پیلی کرتا ہوا رخصت ہو گیا۔ اس کے بعد میں نے چچا جان سے کہا۔ "آپ مطلق فکر نہ کریں۔ میں شام سے پہلے پہلے لالہ کی رقم ادا کر دوں گا۔"

"جمیل بیٹے! ایسا کبھی نہیں ہوا تھا۔ آج تو میری عزت خاک میں مل گئی۔ پاس پڑوس والے نہ جانے کیا سوچیں گے۔" چچا جان کی آواز میں تڑپ تھی۔ ان کی غیرت مند آنکھوں میں آنسو جھلملا رہے تھے۔ میں انہیں سمجھا بجھا کر اندر لے آیا۔ ناشتے کے دوران بھی وہ چپ چپ رہے۔ میں نے انہیں چھیڑنا مناسب نہیں سمجھا۔ البتہ میں نے طے کر لیا تھا کہ لالہ چرونجی مل کو ایسا سبق دوں گا کہ آئندہ وہ کسی شریف آدمی کی عزت سے کھیلنے کی کوشش نہیں کرے گا۔

لالہ چرونجی سے تلخ گفتگو کے بعد طبیعت مکدر ہو گئی تھی۔ چچا جان پر یہ مصیبت میری ہی وجہ سے نازل ہوئی تھی اور میں ہی اس کا تدارک کر سکتا تھا۔ مشکل یہ تھی کہ مجھے یہاں آئے ہوئے صرف ایک دن ہوا تھا۔ ایک دن میں کوئی ہنگامہ کرنا مناسب نہیں تھا لیکن لالہ کی گستاخی اور اس کی بے ہودگی نے مجھے مشتعل کر دیا تھا۔ میں کوئی بڑا اقدام اٹھانے سے گریز کر رہا تھا ورنہ یہ لالہ حیثیت ہی کیا رکھتا تھا؟ ناشتے سے فارغ ہو کر میں نے لباس تبدیل کیا اور باہر نکل گیا۔ انکا میرے سر پر موجود تھی۔ اس لئے مجھے لالہ چرونجی مل کی دکان تلاش کرنے میں کوئی زحمت نہیں اٹھانا پڑی۔ لالہ نے مجھے دیکھا تو کڑک کر بولا۔

"سنو مہاشے۔ تم نے اپنے گھر میرا ایمان کیا تھا۔ میں خون کے گھونٹ پی کر چلا آیا۔ پرنتو یہاں تمہاری دال نہیں گلے گی۔ اگر عزت چاہتے ہو تو میاں جی سے کہہ کر میری رقم واپس کرا دو۔"

میں نے اسے مسکرا کر دیکھا۔ "فرض کرو اگر تمہاری رقم واپس نہیں ملی تو تم کیا کرو گے۔ شریمان جی مہاراج۔"

"میں۔ میں انہیں جیل بھجوا دوں گا۔ میرے پاس ثبوت موجود ہیں۔ میں کوئی کچا کام نہیں کرتا۔ میاں جی پانچ ہزار کا معاملہ ہے۔ کوئی چھوٹی موٹی رقم نہیں ہے۔"

"تم مجھے جانتے ہو؟ شاید نہیں جانتے۔ میں تم جیسے آدمی کو الٹا لٹکا دیتا ہوں۔ سمجھے۔" میں نے بے نیازی سے کہا۔

لالہ چرونجی مل جھجکتے ہوئے بولا۔ "دیکھو جی۔ معاملہ میرے اور میاں جی کے درمیان ہے۔ تم بیچ میں

ٹانگ نہ اڑاؤ۔"

اسی لمحے انکا نے مجھے شہ دی۔ "جمیل، یہ لالہ بڑا کنجوس آدمی ہے۔ چمڑی سے زیادہ دمڑی پر مرتا ہے۔ اس نے اپنے گھر کے صحن میں لاکھوں روپے ہانڈیوں میں بند کر کے دبا رکھے ہیں۔ ابھی تک کنوارا ہے۔ کیا خیال ہے کہو تو ٹھکانے لگا دوں؟ اس نے لوگوں کے بہت دل دکھائے ہیں۔"

"نہیں۔" میں نے دل ہی دل میں انکا سے کہا پھر لالہ کو مخاطب کیا۔ "لالہ چرونجی مل، تم چنتا نہ کرو۔ میں نے جو وچن دیا ہے وہ ضرور پورا کروں گا۔ سورج غروب ہونے سے پہلے تمہاری رقم تمہارے پاس پہنچ جائے گی۔"

"پھر اس سمے یہاں کس کارن آئے ہو؟" لالہ نے نفرت سے سوال کیا۔

"میں یہ دریافت کرنے آیا تھا کہ اگر شام تک تم زندہ نہ رہے تو رقم کسے دی جائے؟" میں نے سنجیدگی سے سوال کیا۔

"مسلے، کمینے، ملیچھ۔ لالہ چرونجی مل کو دھمکانے آیا ہے!" لالہ غضب ناک آواز میں منمنایا۔ "لالہ کو آنکھیں دکھانے والا اس شہر میں زندہ نہیں رہ سکتا۔ میں نے بہت سے طرم باز خان دیکھے ہیں۔ خوب سمجھ لے کہ پورے تھانے کو یہاں سے بھیک دی جاتی ہے۔ میں تجھ جیسے کئی سورماؤں کو ٹھکانے لگا چکا ہوں۔ کیا سمجھا؟ جا راستہ ناپ۔ بڑا آیا رستم کا بچہ۔ ورنہ مجھ سے برا کوئی نہ ہوگا۔"

میرے دل میں آیا کہ اسی لمحے لالہ کو ایک اشارے سے دو ٹکڑے کر دوں لیکن میں خود کو اتنی جلد مشہور نہیں کرنا چاہتا تھا۔ صرف ایک ہی دن تو آئے ہوئے ہوا تھا۔ لالہ کا رویّہ اس حد تک جارحانہ تھا کہ درگزر کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔ میں نے انکا کو کچھ ہدایتیں دیں اور پوچھا، کیا خیال ہے؟ انکا نے کہا۔ "نہ جانے یہ اب تک زندہ کیوں ہے۔ اسے تو کب کا مر جانا چاہئے تھا جمیل۔ اس نے بے شمار گھر ویران کئے ہیں۔ تم خاموش رہو۔ میں اسے سزا دیئے بغیر نہیں مانوں گی۔"

"مگر انکا، یہ معاملہ احتیاط سے ہونا چاہئے۔ میں یہاں پولیس وغیرہ کے چکر میں نہیں پڑنا چاہتا۔"

"تم بے فکر رہو۔ تم پر کوئی آنچ نہیں آئے گی۔ مجھے اب جانے دو۔ شام سے پہلے کئی کام نمٹانے ہیں۔"

دکان سے میرے ہٹتے ہی لالہ اٹھ کر تیزی سے مکان کے اندر چلا گیا۔ انکا میری ہدایت پر عمل شروع کر چکی تھی۔ میں وقت گزارنے کے لئے قریبی ہوٹل میں جا بیٹھا۔ یہاں سے لالہ کا مکان صاف نظر آ رہا تھا۔ ہوٹل میں بیٹھے ہوئے مجھے ایک گھنٹہ گزرا ہوگا کہ میں نے لالہ کو گھر سے نکلتے دیکھا۔ اس کے ہاتھ میں ایک بڑا سا وزنی تھیلا تھا۔ لالہ نے تھیلا مضبوطی سے تھام رکھا تھا۔ میں دل ہی دل میں مسکراتا ہوا اٹھا اور کچھ فاصلے سے لالہ کے تعاقب میں چلنے لگا۔ مجھے بخوبی علم تھا کہ تھیلے میں کیا ہے۔ تھوڑی دیر بعد لالہ



ایک مقامی بینک میں داخل ہوا۔ میں باہر ہی رک گیا۔ میں لالہ کے تعاقب میں کسی احتیاط کا خیال نہیں کر رہا تھا۔ اس کی ضرورت ہی نہیں تھی اس لئے کہ اسے اپنا ہوش کہاں تھا۔ جب لالہ بینک سے واپس نکلا تو میں پھر اس کے پیچھے ہو لیا۔ بینک سے لالہ ایک وکیل کے دفتر پہنچا۔ دفتر کے دروازے پر روی شنکر ایڈووکیٹ کی تختی آویزاں تھی۔ وکیل کے دفتر سے لالہ کی واپسی میں تقریباً دو گھنٹے صرف ہوئے۔ اس دوران ایک مرتبہ وکیل اور لالہ دونوں دفتر سے نکل کر کچہری تک بھی گئے۔ کچہری سے واپسی پر لالہ کا رخ چچا جان کے مکان کی طرف ہو گیا۔ میں نے احتیاطاً تعاقب کا سلسلہ ختم کیا اور ایک تانگا پکڑ کر شہر کے بے مقصد چکر لگانے لگا۔

دو گھنٹے بعد میں نے تانگا اسی جگہ چھوڑا جہاں سے پکڑا تھا اور گھر کی طرف چل دیا۔ انکا ابھی تک میرے سر پر نہیں آئی تھی۔ اب اس سلسلے میں تشویش شروع ہو گئی لیکن جیسے ہی میں گلی میں داخل ہوا، سارا عقدہ حل ہو گیا۔ وہاں لوگوں کا اچھا خاصا ہجوم تھا۔ چند پولیس والے بھی نظر آئے۔ میں نے چچا جان کو دیکھا۔ وہ بڑی سراسیمگی اور تحیر کے عالم میں وہاں کھڑے تھے۔ میں ہجوم میں آگے بڑھا تو دیکھا کہ لالہ چرونجی مل خون میں لت پت گلی کے بیچوں بیچ پڑا ہے اور پولیس نے ادھیڑ عمر کے ایک تنومند شخص کو حراست میں لے رکھا ہے۔ وہ صورت سے کوئی اٹھائی گیرا معلوم ہوتا تھا۔ میں خاموش کھڑا یہ تماشا دیکھتا رہا۔ عورتیں مکان کے دروازوں اور بالائی منزلوں سے جھانک رہی تھیں۔ لوگ بچوں کو ڈرا دھمکا کر واپس بھیج رہے تھے۔ عجیب افراتفری پھیلی ہوئی تھی۔ تھوڑی دیر تک پولیس محلے والوں کے بیانات لیتی رہی پھر لاش اٹھوا دی گئی اور اس شخص کو گرفتار کر کے لے گئی۔ اس نے لالہ کے قتل کا اعتراف کر لیا تھا۔ چچا جان کی حالت قابل رحم تھی۔ ان کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں۔ آنکھوں سے الجھن اور خوف نمایاں تھا مجھ پر نظر پڑی تو وہ لپک کر میرے پاس آئے اور بازو تھام کر دور گلی کے ایک کونے میں لے گئے۔

"خیریت تو ہے چچا جان؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ "لالہ کو کس نے قتل کیا ہے؟ آپ اس قدر بوکھلائے ہوئے کیوں ہیں؟ یہ سب کچھ کیسے اور کیوں ہوا؟"

میں نے ایک ہی سانس میں متعدد سوال کر ڈالے۔ چچا جان کی بوکھلاہٹ عروج پر تھی۔ وہ کچھ دیر تک اپنے حواس پر قابو پانے کی کوشش کرتے رہے پھر لرزتی ہوئی آواز میں آہستہ سے کہا "جمیل بیٹے! آج تو غضب ہو گیا۔ میری عقل حیران ہے کہ یہ سب کیسے ہو گیا۔ تمہیں معلوم ہے کہ لالہ صبح مجھ سے اپنے پیسوں کا مطالبہ کرنے آیا تھا۔ اس نے مجھے سخت سست بھی کہا تھا۔ اب یکایک حالات کس طرح بدل گئے ہیں، کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔ خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ میری نیت ہمیشہ صاف رہی ہے۔"

"کچھ تو فرمائیں چچا جان! آخر معاملہ کیا ہے؟" میں نے سعادت مندی اور سنجیدگی سے پوچھا۔ "آپ مجھے کچھ زیادہ ہی پریشان نظر آ رہے ہیں۔"

"عقل کام نہیں کر رہی ہے جمیل میاں۔" چچا جان نے الجھتے ہوئے کہا پھر میرے اصرار پر بولے۔

"ابھی کچھ دیر پہلے کی بات ہے کہ لالہ میرے پاس دوبارہ آیا تھا۔ اس نے مجھے بینک کی کتاب اور ایک وصیت نامہ دیا۔ وصیت نامے کی رو سے لالہ نے مجھے میری سابقہ خدمات اور نیک نیتی کے پیش نظر ایک لاکھ ساٹھ ہزار روپے کی نقد رقم کا حق دار قرار دیا ہے اور بقول اس کے یہ خطیر رقم میرے نام سے بینک میں جمع کرائی جا چکی ہے۔ لالہ نے مجھ سے اپنے صبح والے رویئے کی معافی بھی مانگی تھی۔ میں نے رقم لینے سے بہتیرا انکار کیا لیکن اس نے میری ایک نہ سنی۔ وصیت نامہ اور بینک کی کتاب زبردستی میرے حوالے کر کے واپس چلا گیا۔ میں حیران و پریشان گھر میں گیا۔ وصیت نامہ اور بینک کی کتاب الماری میں رکھی اور کپڑے تبدیل کر کے دوبارہ لالہ کی دکان پر جانے کی تیاری کر رہا تھا کہ باہر سے گولیاں داغنے کی پے در پے آوازیں آئیں۔ میں بوکھلا کر باہر نکلا تو لالہ غریب گلی کے نکڑ پر خون میں لت پت پڑا تھا اور راگی پستول تانے کھڑا تھا۔ میرے خدا! تم میری حالت کا اندازہ نہیں لگا سکتے جمیل میاں! لالہ کو خون میں نہایا ہوا دیکھ کر میں گھر واپس چلا آیا۔ کچھ دیر بعد اوسان ٹھیک ہوئے تو دوبارہ باہر پہنچا۔ پولیس آ چکی تھی۔ راگی قتل کر کے فرار ہونا چاہتا تھا، مگر فرار نہ ہو سکا۔ اس نے پستول پھینک دیا تھا۔ اس لئے محلے والوں کو اسے پکڑنے میں آسانی ہو گئی۔ محلے والے اس سے پہلے ہی بہت تنگ تھے۔ وہ بہت شورہ پشت اور بدنام مجرم ہے۔ کئی بار جیل کی ہوا کھا چکا ہے۔ بڑے سنگین سنگین معاملوں میں پکڑا گیا مگر ہر مرتبہ چھوٹ گیا۔ تمام محلہ اس سے ڈرتا تھا لیکن اب اس کا چھوٹنا مشکل ہے۔ مجھے لالہ کی موت کا افسوس ہے مگر راگی کے پکڑے جانے پر میں بہت خوش ہوں۔ اب یہ محلہ خطرناک بدمعاش سے پاک ہو گیا۔ راگی نے پولیس کو بیان دیا تھا کہ وہ لالہ کا مقروض تھا۔ لالہ اسے آئے دن سخت سست کہا کرتا تھا اور آج بھی میرے ہاں سے واپسی پر اس کے پاس گیا تھا اور آج لالہ نے راگی کو بلا کر پولیس وغیرہ کی دھمکی بھی دی تھی۔ گالیاں بکی تھیں اور رقم کا مطالبہ کیا تھا۔ لالہ کے بدلے ہوئے غیر معمولی رویئے پر راگی کو غصہ آ گیا۔ وہ غنڈا یہ توہین برداشت نہیں کر سکا۔ رقم لانے کے لئے کہہ کر اندر گیا لیکن واپس آیا تو اس کے ہاتھ میں ریوالور تھا اور اس سے پہلے کہ محلے والے کچھ کہتے یا درمیان میں پڑتے، راگی نے لالہ کے سینے میں دو گولیاں اتار دیں۔"

میں خاموشی سے چچا جان کی باتیں سنتا رہا۔ انکا نے بڑی خوبصورتی سے اپنا کردار ادا کیا تھا۔ ایک برا آدمی مارا گیا، دوسرے برے آدمی کو جیل نصیب ہوئی۔ واقعات کے تسلسل اور ترتیب میں کوئی جھول نہیں تھا۔ محلے والوں کی شہادتیں موجود تھیں۔ راگی کی غنڈا گردیوں کی مکمل رپورٹ پولیس کے پاس محفوظ تھی۔ وہ پہلے بھی کئی بار سنگین الزامات کے تحت جیل جا چکا تھا۔ انکا نے اس کار خیر کے لئے اس کا انتخاب خوب کیا۔ پورا محلہ یہ بات بھی جانتا تھا کہ چچا جان اور مقتول کے تعلقات بڑے اچھے تھے۔ میں



نے تمام تفصیل پر غور کیا اور دل ہی دل میں انکا کی ذہانت اور طاقت کی داد دیتے ہوئے چچا جان سے مخاطب ہوا۔ "آپ کیوں ہلکان ہوتے ہیں چچا جان۔ راگی بقول آپ کے کوئی شریف آدمی نہیں تھا۔ اس کے اقبال جرم اور محلے کے عینی شاہدوں کی موجودگی میں آپ کی پوزیشن بالکل صاف ہے۔"

"یہ تو میں بھی سمجھتا ہوں جمیل میاں! لیکن تم لالہ کو نہیں جانتے۔ وہ سنگ دلی اور ظلم کی حد تک کنجوس شخص تھا۔ کسی کو ایک پیسے کی رعایت دینا اس کے کاروباری اصول کے خلاف تھا۔ ایک مرتبہ اس کے پڑوس میں موت ہو گئی۔ لوگ غریب تھے۔ انہوں نے لالہ سے کریا کرم کے لئے کچھ رقم مانگی لیکن اس ظالم نے ہمسائیگی تک کا خیال نہ کیا۔ صاف منع کر دیا۔ ایسی صورت میں ایک لاکھ ساٹھ ہزار روپے کی خطیر رقم میرے نام بینک میں جمع کرا دینا اور پھر وصیت نامہ...... میری عقل دنگ ہے، کیا وہ پاگل ہو گیا تھا؟ بیٹے کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔ مجھے حیرت اس بات پر ہے کہ ایک لاکھ ساٹھ ہزار ہی کیوں؟ اس سے کم یا زیادہ کیوں نہیں؟ وہ تو بہت امیر و کبیر آدمی تھا۔ مجھے تو سب کچھ معلوم ہے۔ شہر میں اس کی بہت بڑی جائیداد ہے۔ ایک بینک میں روپیہ ہو تو بتاؤں۔ سوچتا ہوں کہ اس نے ایک مخصوص رقم ہی کیوں جمع کرائی؟ بس خدا سے یہ دعا ہے کہ وہ مجھے اور میرے بچوں کو اپنی امان میں رکھے۔ بری گھڑی آتے دیر نہیں لگتی۔"

"آپ کی تشویش ٹھیک ہے لیکن یہ بھی تو ممکن ہے کہ وہ اپنے صبح کے رویئے پر پشیمان ہو گیا ہو، کوئی بات اس کے دل میں آ گئی ہو۔ بہر حال سمجھ میں نہیں آتا۔ میں خود حیران ہوں۔ میرا تو یہ مشورہ ہے کہ آپ ان باتوں کی تشہیر نہ کریں، انہیں راز ہی رہنے دیں۔ جب معاملات ٹھیک ہو جائیں گے تو دیکھا جائے گا۔"

☆==========☆==========☆

اس واقعے کے بعد میں نے انکا سے خود اپنے لئے رقم کی فراہمی کا مطالبہ کیا۔ چچا جان کی رقم میں سے کچھ لینے کی بات مناسب نہیں تھی۔ انکا نے حسب معمول مختلف ذرائع سے میرے لئے خاصی معقول رقم فراہم کر دی۔ میں نے لکھنؤ کی بود و باش کے لحاظ سے اپنے اور مالا کے لئے نفیس اور قیمتی ملبوسات تیار کرائے۔ مالا رانی غرارے، کرتے، جمپر شلوار اور تنگ موری کے پانجامے میں خوب خوب جچی۔ چچا جان کو جلد ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ ان کا بھتیجا دولت میں کوئی کم رتبے کا آدمی نہیں ہے۔ ایک ہفتے تک تو مجھے چچا جان کے تسلی دلاسے، شبانہ، فرزانہ، رخسانہ اور ارشد سے مانوس ہونے اور گھر کی حالت سدھارنے میں کسی اور بات کا ہوش نہیں رہا۔ چچا جان کے ملاقاتیوں میں کئی جگہ میری دعوتیں ہوئیں۔ عورتیں مالا رانی کا حسن دیکھ کر چٹاچٹ اس کی بلائیں لیتی تھیں اور شبانہ ہر دعوت سے واپسی پر مرچوں سے اس کی نذر اتارا کرتی تھی۔ رخسانہ تو میری شاہ خرچیوں سے مرعوب ہو کر مجھ پر واری ہوئی جاتی تھی۔

چند ہی دن میں ہم سب لوگ گھل مل گئے۔ انکا بھی مزے لے لے کر دلچسپ ہنگامے کرتی رہتی۔ وہ بہنوں کے سر پر جا کر انہیں آپس میں لڑواتی اور پھر صلح کروا دیتی۔ مجھ سے ضبط نہ ہوا تو میں نے بھی انہیں حیرت زدہ کرنے کے لئے چھوٹے موٹے تماشے دکھائے اور ان کی دلچسپی کا سامان مہیا کیا۔

اس عرصے میں مجھے تزئین یاد آئی۔ مجھے لکھنؤ کا مشہور زمانہ بازار دیکھنے کی تمنا تھی جو نوابین اودھ کے خصوصی التفات کا مرکز تھا۔ تزئین کے بالا خانے پر جانے کو جی چاہتا تھا مگر جب یہ خیال آتا کہ پیروں میں گھنگرو باندھے رقص و سرود کے ہنگاموں میں مصروف ہو گی اور بازارِ حسن میرے سامنے گرم ہو گا تو قدم رک جاتے لیکن ایک دن میں ہمت کر کے وہاں پہنچ ہی گیا۔ انکا میری رہبری کر رہی تھی۔ میں سب سے پہلے تزئین کے بالا خانے پر گیا۔ وہاں کوئی لڑکی آتش کی غزل گا رہی تھی۔ اس کی آواز بھی آتشیں تھی۔ کوٹھے پر قدم رکھتے ہی میرا دل دھڑکنے لگا۔ جب میں اندر داخل ہوا تو وہاں شرفا کا اجتماع تھا۔ ادھیڑ عمر کی ایک حسین و جمیل عورت نے بڑھ کر میرا استقبال کیا۔ انکا نے مجھے بتایا کہ یہ تزئین کی ماں ہے۔ وہاں ایک اور خوبصورت رقاصہ ساز و آواز کے ساتھ رقص کر رہی تھی۔ وہ اپنے شباب کے دور میں تھی۔ مجھے اس نے تیکھی نظروں سے دیکھا۔ انکا نے بتایا کہ اسے تزئین کی ماں نے خرید کر پالا ہے۔ گانے میں ماہر ہے اور رقص میں اسے کمال حاصل ہے۔ حسن میں بے نظیر اور اپنی اداؤں سے مکمل طوائف ہے۔ رجھانے اور دل لبھانے میں یکتا ہے۔ تزئین کی ماں نے اپنا بالا خانہ ایک اچھا خاصا نگار خانہ بنا رکھا تھا۔ یہ کمرا شیشے کے نادر کام سے آراستہ تھا اور کسی شاہی محل کے خاص ایوان کا منظر پیش کر رہا تھا۔ رنگ برنگے پردے، ہار پھول، جھاڑ فانوس، بے شمار روشن شمعیں، ملی جلی خوشبوئیں اور پاندان کھلا ہوا تھا اور گلوریاں پیش کی جا رہی تھیں۔ طبلے کی تھاپ، تاک دھنا دھن، گھنگروؤں کی جھنکار، جھن جھنا جھن، میں کسی زمانے میں ایسی خوبصورت محفلیں بمبئی میں آباد کرتا تھا اور تریبنی پونا میں مگر یہاں کی بات اور تھی۔ تزئین وہاں نہیں تھی۔ جب میں نے انکا سے پوچھا تو اس نے بتایا۔ ''وہ سب سے آخر میں آتی ہے۔ تزئین کی ماں نے اپنی لڑکی کے حسن، گانے اور رقص کی دھاک بٹھا رکھی ہے۔ یہ تمام شرفا اس کا رقص شروع ہونے تک بیٹھے رہیں گے۔ تزئین کی ماں اشرفی بیگم نے اس کے رقص کے لئے رات ڈھلنے کا وقت طے کر دیا ہے۔ اس عرصے میں وہ اپنی ان شوخ نازنینوں کے ذریعے پیسے بٹورتی ہے جس وقت تزئین آتی ہے تو یہ محفل شباب پر ہوتی ہے۔''

میں بھی اس کے انتظار میں بیٹھا رہا اور غزلیں سنتا رہا۔ مجھے ایک لڑکی نے وہاں بہت متاثر کیا۔ اس کا نام شمیم تھا۔ شمیم جب رقص کرنے آئی تو میں نے اس پر نوٹ نچھاور کرنے شروع کر دیئے جو نوابین پہلے سے بیٹھے ہوئے تھے وہ شروع شروع میں تو میرا ساتھ دیتے رہے مگر جمیل احمد خان سے مقابلہ کرنا ان کے لئے مشکل تھا۔ میں روپیہ لٹاتا رہا۔ وہ میرے پاس بیٹھی مجھے شوخ نظروں سے غزلیں سناتی رہی۔



اشرفی بیگم نے جب میری فراخ دلی کا یہ عالم دیکھا تو اس کی توجہ بھی میری ہی جانب مبذول ہو گئی۔ اس نے مجھے گلوریاں پیش کیں اور میرے پاس آ کر بیٹھ گئی۔ میری مزاج پرسی کرنے لگی۔ اس کے لہجے میں بلا کی شائستگی اور مٹھاس تھی۔ میں نے اسے انکسار سے بتایا۔ ''میں بمبئی سے آیا ہوں۔ وہاں میری چھوٹی موٹی تجارت ہے۔ کام چل جاتا ہے۔ آپ کے ہاں کا ذکر بمبئی میں ایک دوست سے سنا تھا۔ جی تڑپ گیا اور ادھر چلا آیا۔ گیت سنگیت میری جان ہیں۔ حسین چہرے میری کمزوری ہیں۔ ذکر سنتا ہوں تو تمام کام چھوڑ کر ادھر کا رخ کرتا ہوں۔ سچ تو یہ ہے کہ انہی کے سہارے جیتا ہوں ورنہ زندگی میں جی نہیں لگتا۔''

''خوب!'' وہ دلربائی سے بولی۔ ''آپ انکسار برت رہے ہیں۔ مجھے صاحب ذوق نظر آتے ہیں۔ ایسے ہی لوگوں کی قدر دانی سے یہ گھر روشن ہے۔ میرے ہاں شرفا آتے ہیں، یہ ان کی کرم گستری ہے۔ میں نے تمام زندگی فن کی خدمت میں گزاری ہے اور اپنی لڑکیوں کو فن سکھانے میں جگہ جگہ کی خاک چھانی ہے۔ کڑی ریاضت کے بعد کہیں جا کر انہیں دو چار مصرعے ادا کرنے اور زمین پر صحیح پیر ڈالنے آئے ہیں۔ آپ ابھی جائیے گا نہیں۔ تشریف رکھیے گا۔ میں اپنی لڑکی تزئین کو آپ کے ذوقِ لطیف کے لئے پیش کروں گی۔ مجھے یقین ہے کہ آپ اسے پسند کریں گے۔''

''ہاں ان کا تذکرہ تو میں نے خوب سنا ہے۔ اسی لئے تو کشاں کشاں چلا آیا مگر آپ کی یہ لڑکیاں بھی کچھ کم اچھا نہیں گاتیں۔ انہیں آپ نے کمال تربیت دی ہے۔'' میں نے مہذب انداز میں کہا۔

''آپ تزئین کو بھی پسند کریں گے۔ وہ میرا شاہکار ہے۔'' وہ اعتماد سے بولی۔

میں نے شمیم کے گانے پر اس کی موجودگی میں فیاضی کا کچھ زیادہ ہی مظاہرہ کیا۔ انکا بھی اس ہنگامے میں دلچسپی لے رہی تھی۔ ٹکر ٹکر دیکھ رہی تھی اور مجھے بتا رہی تھی کہ کون شخص مجھے کن نظروں سے دیکھ رہا ہے۔ میں محظوظ ہوتا رہا۔ شمیم کے بعد ایک اور قتالہ، گل بدن رقص پیش کرنے لگی۔ شمیم میرے پاس آ کر بیٹھ گئی اور بڑی لطافت سے میرے بارے میں مختلف سوالات کرنے لگی۔

تزئین سے جلد ملاقات کی کوئی صورت نظر نہیں آ رہی تھی۔ میں نے ایک بڑی رقم دانستہ لٹائی تھی تاکہ اشرفی بیگم کی نظریں چکا چوند ہو جائیں۔ آخر خاصے انتظار کے بعد تزئین کی آمد آمد کا غلغلہ بلند ہوا۔ میں نے محسوس کیا کہ سب لوگ سنبھل کر بیٹھ گئے ہیں۔ اشرفی بیگم میرے پاس دوبارہ آئی اور کہنے لگی۔ ''لیجئے وہ آ رہی ہے، ملاحظہ کیجئے گا۔''

میں نے کہا۔ ''منتظر ہوں، سراپا اشتیاق۔ اب انتظار کی تاب نہیں۔''

آخر سامنے کے دروازے سے تزئین برآمد ہوئی۔ ٹرین میں اس کا رنگ کچھ اور تھا، یہاں کچھ اور۔ اس نے مسکرا کر بعض امرا کو آداب کہا لیکن جب اس کی نظر مجھ پر پڑی تو وہ ٹھٹک گئی۔ اچانک مجھے



Downloaded from Paksociety.com

احساس ہوا کہ اس کی غلط فہمی دور کر دینی چاہئے۔ میں نے انکا کو اشارہ کیا۔ وہ میرے سر سے چلی گئی اور جلد ہی واپس آ گئی۔ اس نے تزئین کے دل میں یہ بات ڈال دی تھی کہ اس سے ملاقات کے لئے مجھے مجبوراً اس محفل رقص و موسیقی میں آنا پڑا ہے کیونکہ اس سے ملنے کا کوئی اور ذریعہ ممکن نہیں تھا۔ انکا نے اس کے دل سے میرے متعلق بدگمانی دور کر دی۔ مجھے احساس ہوا کہ اس کا چہرہ اور شاداب ہو گیا ہے۔ اس نے پیروں میں گھنگرو باندھے، طبلچی نے طبلہ کسنا شروع کیا اور ہارمونیم والے نے مختلف طریقوں سے اسے پرکھا۔ اشرفی بیگم نے مجھے اشارہ کیا۔ جیسے پوچھ رہی ہو، کہو کیا خیال ہے؟ میں نے بھی اشاروں ہی میں اپنے شدید تاثر کا اظہار کر دیا پھر رقص شروع ہوا۔ میں اس کی تفصیل نہیں لکھ رہا ہوں اس لئے کہ میں نے تزئین کے متعلق کچھ اور سوچ رکھا تھا۔ مجھے تزئین کی حد تک اس ہنگامے سے دلچسپی تھی لیکن میں مجبوراً روپے برسا رہا تھا کیونکہ میں اسی ترکیب سے اشرفی بیگم کے دروازے اپنے لئے کھلوا سکتا تھا۔ اشرفی بیگم نے کئی مرتبہ تزئین کو اشارہ کیا کہ وہ میرے سامنے آ کر گائے اور رقص کرے لیکن وہ میرے پاس نہیں آئی۔ وہاں اس وقت مقابلے کی کیفیت پیدا ہو گئی تھی۔ ایک شخص تزئین میں بہت زیادہ دلچسپی کا اظہار کر رہا تھا۔ اس نے اپنے گلے کا ہار تک تزئین کو پیش کر دیا پھر بھی وہ میرا مقابلہ نہ کر سکا۔ میں پہلے سے تیار ہو کر گیا تھا۔ بے دریغ اور بے تحاشا روپے لٹا کر میں نے اشرفی بیگم اور اس کے تمام طائفے کے دلوں میں اپنا گہرا اثر جما دیا۔ جب شمعیں ماند پڑنے لگیں تو رقص ختم ہو گیا۔ نوابین اور امرا ایک ایک کر کے رخصت ہونے لگے۔ صرف میں بیٹھا رہا۔ اشرفی بیگم تزئین کو میرے پاس لے آئی۔ میں نے اس کے حسن، رقص اور سریلی آواز کی بہت تعریف کی اور کھڑا ہو کر رخصت چاہنے لگا۔ اشرفی بیگم نے مجھ سے دوبارہ آنے کی پرزور درخواست کی۔

مجھے لکھنؤ میں دو ماہ گزر گئے۔ اس مدت میں تزئین سے میری کئی ملاقاتیں ہوئیں۔ میں نے زیورات اور نقدی سے اشرفی بیگم کا منہ بھر دیا تھا۔ اب میں دن کے وقت بھی اس کے پاس جا سکتا تھا۔ وہاں میری حیثیت ایک تماشائی سے کہیں زیادہ ہو گئی تھی۔ اشرفی بیگم دانستہ موقع دیتی تھی کہ میں اور تزئین تنہائی میں گفتگو کریں۔ نتیجہ یہ نکلا کہ میں نے تزئین کو ہموار کر لیا۔ میرا ارادہ تھا کہ میں لکھنؤ سے رخصت ہوتے وقت تزئین کو اپنے ساتھ چلنے کے لئے کوئی جال پھیلاؤں گا لیکن اس سلسلے میں اگر کوئی ہنگامہ ہوتا تو میرے لئے خواہ مخواہ کی مشکلات پیدا کر دیتا۔ اس لئے کہ تزئین میں لکھنؤ کے کئی با اثر افراد دلچسپی لے رہے تھے اور مجھے وہ لوگ بالکل پسند نہیں کرتے تھے۔ میں کسی موقع کا منتظر تھا۔

☆==========☆==========☆

چچا جان کے گھر کے اور ان کے بگڑے ہوئے حالات درست کرنے کا خیال بھی میرے ذہن میں تھا۔ ادھر شبانہ کی شادی کی خبریں تھیں۔ لالہ چرونجی مل کے قتل کے ایک ماہ بعد، میرے سمجھانے بجھانے پر



چچا جان نے وہ رقم استعمال کرنی شروع کی جو ان کے نام سے بینک میں محفوظ تھی۔ چنانچہ اب ان کی حالت ٹھیک ہو چکی تھی۔ مکان کی از سر نو مرمت ہوئی اور اس میں دو کمروں کا اضافہ بھی ہو گیا۔ چچا چونکہ کاروباری آدمی تھے اس لئے انہوں نے ایک جنرل سٹور کھول لیا۔ اس سے خاصی معقول آمدنی ہونے لگی۔ اس عرصے میں شبانہ کی شادی ہو گئی۔ لڑکا ایک مقامی کالج میں لیکچرار تھا۔ ارشد میاں، سکول میں پڑھنے کے ساتھ ساتھ چچا جان کا ہاتھ بھی بٹانے لگے۔ میری خاطر مدارت میں اب بھی وہی روزِ اول والی سرگرمی تھی۔ غرضیکہ چچا جان کی حالت کافی سدھر گئی تھی لیکن میں بار بار پریشان ہو جایا کرتا تھا جب بھی بدری نرائن کا خیال آتا تھا، میرے سینے میں انتقام کی چنگاریاں بھڑک اٹھتی تھیں۔ میں ابھی تک نرگس کی بے چین روح کو قرار پہنچانے کے لئے بدری نرائن کے گندے خون سے اپنے ہاتھ نہیں رنگ سکا تھا۔ انکا بار بار مجھے روک دیتی تھی۔ بدری نرائن ابھی تک کالی کے مندر میں تھا اور کسی بڑے دیوتا کا جاپ کر کے مہان شکتی پراپت کرنے کی دھن میں مگن تھا۔ میں نے ایک دو بار کلکتے جانے کی ٹھانی لیکن انکا آڑے آ گئی۔

بہت عرصے بعد ایسے سکون کے دن نصیب ہوئے تھے۔ میں مالا رانی کو لکھنؤ کی سیر کراتا رہا۔ اس کی محبت نے مجھے سارے جہان سے بے نیاز کر دیا تھا لیکن پھر اس یکسانی سے جی اکتا گیا۔ میں ہنگاموں کا عادی تھا۔ تزئین کے ہاں ابھی کوئی ہنگامہ نہیں کیا جا سکتا تھا۔ زندگی کے اس جمود سے جی گھبرانے لگا۔ ابھی تک چچا جان یا لکھنؤ والوں کو اصل جمیل احمد خان کا علم نہیں تھا۔ میں خود بھی لئے دیئے رہتا تھا۔ حالانکہ بعض اوقات دل چاہتا تھا کہ بعض لوگوں کو ان کے ناگوار جملوں اور نازیبا رویوں پر سزائیں دوں۔ ایک روز ایسا واقعہ پیش آیا جس نے کسی حد تک میری شخصیت چچا پر اجاگر کر دی۔ چچا جان کے پڑوس میں ایک نیا خاندان آ کر آباد ہوا تھا۔ اس میں ایک شاہ صاحب بھی تھے۔ انہوں نے محلے میں آتے ہی خود کو کوئی پہنچا ہوا بزرگ مشہور کر دیا۔ لالہ چرونجی مل کے حیرت انگیز واقعے سے متاثر ہو کر چچا جان نے پیروں، فقیروں اور بزرگوں کے پاس اور مزاروں وغیرہ پر آنا جانا شروع کر دیا تھا۔ وہ ہر جمعرات کی رات کو کھانا بھی تقسیم کرتے تھے۔ جب انہیں اس پہنچے ہوئے بزرگ کے بارے میں اطلاع ملی تو انہوں نے فوراً وہاں حاضری دی اور اس کے بعد روزانہ ان کی خدمت میں جا کر سلام پیش کرنا ان کا معمول ہو گیا۔ ان بزرگ نے دیکھتے ہی دیکھتے محلے کے ضعیف الاعتقاد افراد کو اپنا معتقد بنا لیا۔ کئی بار میرے جی میں آئی کہ ذرا میں بھی ان کے دیدار کروں اور اصلیت کا پتا چلاؤں لیکن میرا ارادہ دل ہی دل میں رہا۔ چچا جان سے ان کی خاصی یاد اللہ ہو گئی تھی اور وہ اکثر ان کا تذکرہ بڑی عقیدت سے کرتے تھے۔ اتفاق سے انہی دنوں فرزانہ پر ہسٹریا کے دورے پڑنے لگے۔ یہ دورے وہاں کی خواتین میں ایک عام بات تھی۔ چچا جان کوئی سایہ وغیرہ سمجھے۔ فوراً اسے شاہ صاحب کے پاس لے گئے۔ مجھے اس کا علم

نہیں تھا لیکن بعد میں مالا نے مجھے بتایا کہ شاہ صاحب نے فرزانہ کو کسی سائے سے محفوظ کرنے کے لئے اپنے عملیات کے خاص کمرے میں لے جا کر اس کے ساتھ عجیب وغریب باتیں کیں، جن سے ان کی بری نیت کا پتا چلتا تھا۔ انہوں نے فرزانہ کے ساتھ دست درازی بھی کی۔ فرزانہ نے اس کا ذکر مالا سے کر دیا۔ مجھے حالات کا علم ہوا تو میں آپے سے باہر ہو گیا۔ میں نے انکا سے اس صورتِ حال کے بارے میں دریافت کیا تو اس نے کچھ دلچسپ انکشافات کئے۔ اس نے بتایا کہ شاہ صاحب دراصل رنگے سیار ہیں۔ ایک زمانے سے یہ کام کرتے ہیں۔ یہ صاحب بمبئی میں بھی بھولی بھالی لڑکیوں کو ورغلا کر تماشے والوں کی بھینٹ کر دیا کرتے تھے۔ وہاں سے نکالے گئے تو بنارس پہنچے اور شاہ صاحب کا چولا بدل لیا۔ انکا نے مجھے یہ بھی بتایا کہ ان کے گھر میں جو عورتیں ہیں، انہیں شاہ صاحب نے بنارس سے اغوا کیا تھا۔ کچھ دنوں تک ان کی کمائی سے مونچھوں پر تاؤ دیتے رہے۔ پھر بھانڈا پھوٹا تو لکھنؤ آ گئے اور یہاں تعویذ گنڈے اور جھاڑ پھونک کا کام شروع کر دیا۔ مجھے جب اس شرمناک حقیقت کا علم ہوا تو میں نے شاہ صاحب کو سرزنش کرنے کی ٹھان لی۔ شاہ صاحب نے میری چچا زاد بہن فرزانہ پر بری نگاہ ڈالی تھی۔ مالا نے مجھے باز رکھنے کی کوشش کی لیکن میں اسی وقت غصے میں بھرا ہوا شاہ صاحب کے گھر پہنچ گیا۔ وہ اپنے بیرونی کمرے میں مسند نشین تھے۔ کمرے میں اگربتیوں کی خوشبو بسی ہوئی تھی۔ کچھ لوگ ان سے عجز کے ساتھ فریادیں کر رہے تھے۔ اتفاق سے چچا جان بھی وہاں موجود تھے لیکن وہ کسی کونے میں بیٹھے ہوئے تھے۔ اس لئے میں انہیں دیکھ نہیں سکا تھا۔ شاہ صاحب نے ایک نظر مجھ پر ڈالی اور اشارے سے بیٹھنے کو کہا۔ اس وقت وہ کسی پیر کامل کی طرح مسند پر جلوہ افروز تھے۔ چہرہ پر سنجیدگی اور آنکھوں میں مستی تھی۔ گلے میں تسبیحیں تھیں اور سر پر دوپلی ٹوپی تھی۔ مجھے تاؤ آ گیا۔ میں نے کڑک کر کہا۔ ”میں یہاں بیٹھنے نہیں آیا ہوں۔ تم سے کچھ باتیں کرنے آیا ہوں۔“

شاہ صاحب نے غور سے میری طرف دیکھا اور قلندرانہ شان سے بولے۔ ”بیٹھ جا، بیٹھ جا۔ تجھے بھی سمجھ لیتا ہوں۔ میں تیرے ہی انتظار میں تھا۔“

عقیدت مند میری طرف متوجہ ہو گئے۔ میں نے سخت لہجے میں کہا۔ ”ناہنجار، تیرے دن پورے ہو گئے ہیں۔ میں اب ان معصوم لوگوں کو تیرے دام میں نہیں پھنسنے دوں گا۔“

☆==========☆==========☆

شاہ صاحب نے ہاتھ میں دبی ہوئی تسبیح ہلاتے ہوئے جلالی لہجے میں کہا۔ ”گستاخ! بزرگوں سے بے ادبی کر رہا ہے؟ چلا جا! مجھے مشتعل نہ کر۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ میری بددعا تجھے تہس نہس کر دے، جا کسی کنوئیں میں ڈوب مر۔ بے غیرت! تباہی تیرے پر منڈلا رہی ہے کمینے!“

”بکواس بند کر بڈھے!“ میں گرج کر بولا۔ ”تو ان سادہ لوح لوگوں کو دھوکا دے سکتا ہے لیکن میری



آنکھوں میں دھول نہیں جھونک سکتا تو اگر روشن ضمیر ہوتا تو مجھے دیکھتے ہی سمجھ جاتا کہ میں کون ہوں؟“

”بے ادب، گستاخ، بے ہودہ!“ شاہ صاحب کی آنکھوں میں سرخی آ گئی، بپھر کر بولے۔ ”جا چلا جا، کیوں اپنی موت کو آواز دے رہا ہے۔ تو نے ایک بزرگ کا مذاق اڑایا ہے۔ خدا تجھے دربدر کی ٹھوکریں کھانے پر مجبور کر دے گا۔ حق اللہ“

شاہ صاحب نے حق اللہ کا زوردار نعرہ بلند کیا تو کمرے میں بیٹھے ہوئے عقیدت مندوں کی نظروں میں میرے لئے نفرت کا احساس ابھرا۔ میں نے حالات بھانپتے ہوئے جلدی سے کہا۔ ”او نمائشی شاہ! میں تجھے بتاؤں گا کہ تیرا اصل روپ کیا ہے، کیا تو سیدھی طرح یہ محلہ نہیں چھوڑے گا؟ کیا کچھ تماشا دیکھ کر اور بے عزت ہو کر ہی یہاں سے جانا پسند کرے گا؟“

”تو...... تو مجھ سے ٹکرا رہا ہے؟“ شاہ صاحب مسند سے اٹھ کر کھڑے ہو گئے۔

”اتنی دیر سے کوئی بات تیری سمجھ میں نہیں آ رہی ہے، کمینے میرے آنے کا مقصد جان۔ میں تیری بربادی ہوں۔“ میں نے طیش میں آ کر کہا۔

”جا، اب بھی چلا جا۔ میں تجھے ایک موقع اور دیتا ہوں، ورنہ بہت برا ہو گا دیوانے، سنبھل جا، میں درگزر کرتا ہوں۔“

ٹھیک اسی لمحے انکا میرے سر سے رینگ کر اتر گئی۔ شاہ صاحب کی جلالی کیفیت بدستور قائم تھی۔ غرا کر بولا۔ ”تجھے آخری بار حکم دیتا ہوں بے مروت! جا، چلا جا۔ دفع ہو جا۔“

”زبان کو لگام دے او مردود۔ مجھے بے مروت وغیرہ کہنے سے تو ان لوگوں کو متاثر نہیں کر سکتا۔ تجھے معلوم نہیں ہے کہ تیرے سامنے کون شخص کھڑا ہے“ میں نے دہاڑتے ہوئے کہا۔ پھر دل میں پریتم لال کو یاد کرتے ہوئے اس سے مخاطب ہوا۔ ”کیا کوئی کرشمہ دیکھنے کا منتظر ہے؟“

میری زبان سے یہ الفاظ ادا ہوئے ہی تھے کہ شاہ صاحب کے ہاتھ میں دبی ہوئی تسبیح حیرت انگیز طور پر ایک سیاہ رنگ کے سانپ میں تبدیل ہو گئی۔ عقیدت مندوں نے جب یہ خوفناک صورتِ حال دیکھی تو اٹھ کر باہر کی طرف بھاگے۔ خود شاہ کی حالت غیر ہو چکی تھی۔ اس نے خوفناک چیخ مار کر ہاتھ جھٹکا لیکن سانپ نے اس کے ہاتھ کے گرد اپنا گھیرا تنگ کر لیا۔ جو کچھ ہوا وہ میری مرضی کے عین مطابق تھا۔ سانپ کے کاٹنے سے شاہ کا جسم بڑی تیزی سے نیلا پڑنے لگا اور اس کے منہ سے جھاگ نکلنا شروع ہو گیا۔ ابھی وہ زمین پر پڑا ایڑیاں رگڑ رہا تھا کہ اندر سے ایک خوبصورت عورت باہر آئی اور اس نے مرتے ہوئے شاہ پر لعن طعن شروع کر دی۔ اس نے جو کچھ کہا وہ انکا کے زیر اثر کہا۔ میرا اب وہاں رکنا بے سود تھا۔ میں پلٹا تو دفعتاً چچا جان پر میری نظر پڑی۔ وہ بڑی حیرت اور پھٹی پھٹی نظروں سے مجھے گھور رہے تھے، میں نے ان کا ہاتھ پکڑا اور باہر آ گیا۔

"جم..... جمی..... جمیل میاں ..... یہ سب کیا تھا؟" چچا جان نے ہکلاتے ہوئے پوچھا۔ ان کی حالت غیر ہو رہی تھی۔

میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "چچا جان! مجھے اس نمائش کی کبھی ضرورت نہ پڑتی۔ میں خود نہیں چاہتا تھا کہ ایسا ہو مگر شاہ کی بعض باتیں ناگوار گزر گئیں۔ آپ کا بھتیجا اس عرصے میں بے کار نہیں بیٹھا۔ اس نے دردر کی ٹھوکریں کھائی ہیں، بزرگوں کی جوتیاں سیدھی کرنے سے دو چار گر مجھے بھی آ گئے ہیں لیکن براہ کرم آپ میری اس صفت کا تذکرہ کسی سے نہ کریں۔"

میں نے چچا جان کو سمجھا بجھا کر خاموش کر دیا مگر محلے میں افراتفری پھیل چکی تھی۔ ظاہر ہے یہ کوئی معمولی واقعہ نہیں تھا جو لوگ شاہ صاحب کے کمرے میں موجود تھے۔ ان کے بیانات نے دور دور تک میری شہرت پھیلا دی۔ انکا دو روز تک مجھ سے دور رہی۔ تیسرے روز واپس آئی تو اس کے چہرے سے تھکن کے آثار نمایاں تھے۔ مجھ سے کچھ ناراض ناراض نظر آ رہی تھی۔ میں نے وجہ دریافت کی تو وہ تنک کر بولی۔ "جمیل! بعض اوقات تم مجھے بہت پریشان کرتے ہو۔ خود سوچو، مسلسل دو روز تک تم سے دور رہوں گی تو میری کیا حالت ہوگی؟ تم اب بہت جلد جذباتی بن جاتے ہو۔ میں نے شاہ صاحب کا معاملہ ٹھنڈا کر دیا ہے لیکن اگر تمہارے تیور ایسے ہی رہے تو مصیبتوں سے کبھی چھٹکارا نہیں ملے گا۔ کسی روز بری طرح گھر جاؤ گے۔"

"تمہاری پرورش پھر کس مصلحت سے کی جا رہی ہے؟" میں نے اسے چھیڑنے کے لئے کہا۔

"نہیں جمیل! ہر وقت مذاق اچھا نہیں لگتا۔ تمہیں اب اپنے جذبات پر قابو پانا چاہئے۔ جلد بازی کے نتائج تم پہلے بھی دیکھ چکے ہو۔"

"ٹھیک ہے، ٹھیک ہے۔ تمہارا مشورہ سر آنکھوں پر..... مگر ایک شرط ہے۔"

"وہ کیا؟ جلدی بتاؤ۔" انکا بگڑ کر بولی۔

"تم ایک مجسم عورت کے روپ میں ظاہر ہو جاؤ۔ میں ہمیشہ کے لئے تمہارا پرستار بن جاؤں گا۔ تمہارا بندہ بے دام۔"

انکا میرا جواب سن کر اپنی سنجیدگی برقرار نہ رکھ سکی۔ شوخ نظروں سے مجھے دیکھتے ہوئے اپنے پنجے چبھونے لگی۔ میں بھی سرشار ہو گیا اور اسی عالم میں سیدھا اپنے کمرے میں چلا گیا جہاں مالا رانی میرا انتظار کر رہی تھی۔

شاہ صاحب کے واقعے کی شہرت اتنی پھیلی کہ دور دور سے لوگ میرے پاس آنے لگے۔ جب دیکھو کوئی نہ کوئی دروازے پر موجود ہے۔ میں نے یہ مصیبت ٹالنے کی خاطر لوگوں کو نظر انداز کرنا اور ان سے چھپنا شروع کر دیا۔ دستک ہوتی تو میں خود دروازے پر پہنچتا اور کہتا کہ جمیل احمد خاں شہر سے چلے گئے



ہیں۔ چچا جان کو میں نے سمجھا دیا تھا کہ بے کار لوگوں کو وہ بھی ٹالتے رہیں اور صرف ان لوگوں کو روکیں جو حقیقتاً توجہ اور امداد کے مستحق ہوں اور اسی دوران ایک روز کچھ ایسا واقعہ پیش آیا جس نے مجھے لکھنؤ میں بہت محتاط کر دیا، اس وقت انکا، مالا رانی کے سر پر تھی۔

شام کا وقت تھا۔ گھر والے صحن میں چھڑکاؤ کر کے اطمینان سے بیٹھے ہوئے محو گفتگو تھے کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ ارشد میاں اٹھ کر باہر گئے، واپس آ کر بولے۔ "کوئی برقع پوش خاتون آپ سے ملنا چاہتی ہیں۔"

گھر والوں کو ابھی تک میرے پُر اسرار واقعات کا علم نہیں تھا چنانچہ عورت کے نام پر سب چونکے البتہ مالا کو میں حالات سے باخبر کر چکا تھا۔ میں اٹھا، باہر آ کر دیکھا تو ایک عورت دروازے پر موجود تھی۔ چہرہ نقاب میں چھپا ہوا تھا لیکن اس کے ہاتھ دیکھ کر اندازہ ہوتا تھا کہ یہ ایک قبول صورت اور کم عمر لڑکی ہے۔ اس نے مجھے دیکھ کر مترنم مگر رندھی ہوئی آواز میں میرا نام لے کر مجھے پوچھا۔

"جی ہاں! میرا ہی نام جمیل احمد خاں ہے" میں نے جواب دیا۔

"بھائی۔ میں بڑی مشکلوں سے آپ کا پتا دریافت کرتی ہوئی یہاں تک پہنچی ہوں۔ اگر آپ نے مدد نہ کی تو موت کے سوا اور کوئی چارہ نہ رہے گا۔"

عورت کی آواز میں درد تھا، میں نے پوچھا۔ "فرمائیے۔ میں آپ کی کیا خدمت کر سکتا ہوں؟"

"خدا کے لئے میرے ساتھ چلئے۔" اس نے اپنے شوہر پر کسی آسیب کے آ جانے کی شکایت کی اور رو رو کر کہنے لگی۔ "میرے چھوٹے چھوٹے بچے ہیں، کوئی تین ماہ سے میرے شوہر پاگل ہو گئے ہیں۔"

یہ بات اس نے کچھ اس طرح دل سوزی سے کہی کہ میں اس کے ساتھ جانے کے لئے تیار ہو گیا اور فوراً اس کے ساتھ ہو لیا۔ میں نے گلی سے باہر نکل کر تانگا پکڑا اور عورت کے ساتھ بیٹھ گیا۔ راستے میں ہمارے درمیان کوئی بات نہیں ہوئی۔ وہ سخت مضطرب تھی اور تانگے والے کو بار بار تیز چلنے کی ہدایت کر رہی تھی۔ کچھ دیر بعد تانگا نخاس کے علاقے سے گزر کر ایک بڑی حویلی کے سامنے رک گیا۔ لڑکی نے جلدی سے نیچے اتر کر کرایہ ادا کیا اور مجھے اندر آنے کا اشارہ کر کے حویلی میں داخل ہو گئی۔ ابھی ہم حویلی کے صدر دروازے میں داخل ہوئے ہی تھے کہ انکا میرے سر پر آ گئی۔ اس کی آنکھیں سرخ تھیں۔ آتے ہی کہنے لگی۔ "جمیل تم خطرے میں ہو۔ یہ لڑکی انتہائی چالاک اور عیار ہے۔ اسے نواب محسن علی خاں نے تمہیں پھانسنے پر مامور کیا تھا۔ جیسے ہی مجھے یہ اندازہ ہوا، میں مالا رانی کو چھوڑ کر تمہارے سر پر آ گئی۔"

☆==========☆==========☆

انکا کی آواز سن کر میں چونکا پھر مسکراتا ہوا خاموشی سے لڑکی کے ساتھ ایک خوب صورت کمرے میں داخل ہوا جو اعلیٰ معیار کے ساز و سامان سے سجا ہوا تھا۔ وہاں سامنے کے تخت پر ادھیڑ عمر کا ایک وجیہہ،



Downloaded from Paksociety.com

سرخ و سپید شخص، چوڑی دار پانجامے اور انگر کھے میں ملبوس، گاؤ تکیے سے لگا حقہ پی رہا تھا اور معنی خیز نظروں سے مجھے تول رہا تھا۔ لڑکی نے کمرے میں داخل ہوتے ہی برقع اتار دیا۔ مجھے وہ صورت سے ہی بدقماش لگی۔ اس نے نظروں ہی نظروں میں مسند نشین شخص کو کچھ اشارہ کیا پھر تیزی سے پلٹی اور میری طرف مسکراہٹ کی ایک نظر ڈالتی ہوئی کمرے سے نکل گئی۔ انکا نے مجھے بتایا کہ بن خاں یہی ہے۔

"ماشاء اللہ۔ تو تم ہو جمیل احمد خاں ...... بیٹھو۔" نواب نے طنزیہ انداز میں کہا۔ میں بے پروائی سے ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔ کچھ توقف کے بعد نواب نے دوبارہ کہا۔ "تم سے ملاقات کو بڑا جی چاہتا تھا۔ کیا تمہیں یہاں اپنے بلائے جانے کا مدعا معلوم ہے؟"

"مجھے صرف اتنا معلوم ہے کہ جناب والا کو مجھے یہاں بلانے کے لئے ایک بدقماش عورت کا سہارا لینا پڑا ہے۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا۔

"آدمی سمجھ دار معلوم ہوتے ہیں۔" نواب نے گاؤ تکیہ کچھ اور قریب کھینچتے ہوئے کہا۔ "کیا کرتے ہو؟"

"کوئی ضروری نہیں کہ میں جناب کے ہر سوال کا جواب دوں۔" میں نے طنزاً کہا۔ "میں نے تو سنا ہے کہ نوابین اور وہ بڑے مہذب ہوتے ہیں......"

"اور بڑے ضدی، جذباتی اور خودسر بھی ہوتے ہیں۔ یہ تم نے نہیں سنا تھا؟" نواب نے لقمہ دیا۔

"عموماً ان کا واسطہ خوشامدیوں اور غریبوں سے پڑتا ہے لیکن ہر جگہ یہ بات نہیں ہوتی قبلہ! میرا خیال ہے جناب کو میرے بارے میں غلط فہمی ہوئی ہے۔"

"خدا کی قسم! تم ہمیں پسند آئے، تم دلیر آدمی ہو۔"

"عزت افزائی ہے، میں جناب والا کا ممنون ہوں۔" میں نے کہا۔

"خوب۔ خدا کی قسم، بہت خوب ہو۔ تم ہمیں اور پسند آئے۔"

"مجھے بھی آپ کچھ کم اچھے نہیں لگ رہے ہیں، صرف ایک بات کی کمی ہے...... کہ جناب والا مردم شناس نہیں ہیں۔"

"کیا مطلب؟ کیا ہم نے صحیح شخص کو طلب نہیں کیا؟"

"بے شک کیا ہے۔ میرا ہی نام جمیل احمد خاں ہے۔"

"اور سنا ہے تم ہماری مطلوب نشاط، تزئین کی زلف گرہ گیر کے اسیر ہو؟ ہمیں اشرفی بیگم نے یہی بتایا تھا کہ تزئین کے سلسلے میں تم خاصے سنجیدہ ہو۔"

بات کچھ اور دلچسپ ہوتی لیکن تزئین کا نام آیا تو دل و دماغ میں ہیجان برپا ہو گیا۔ نواب بن علی نے جس انداز میں مجھے بلایا تھا، وہ کم ہتک آمیز نہیں تھا تاہم میں نے سرد مہری سے کہا۔ "نواب بن علی،



میرے پاس تمہاری فضول باتیں سننے کے لئے وقت نہیں ہے۔ مطلب کی بات کرو۔"

"میں نے سنا ہے تم تعویذ گنڈوں میں بھی کچھ دخل رکھتے ہو۔ کیا یہ درست ہے؟" نواب کے لہجے میں اب بھی تحکم تھا۔

"اسے جانے دو کہ میں کیا کرتا ہوں، کس چیز میں دلچسپی رکھتا ہوں، کس میں نہیں۔ تم مطلب کی بات کرو۔" میں بڑے ضبط سے کام لے رہا تھا انکا میرے سر پر بیٹھی میرے مخاطب کی قہر آلود نظروں سے گھور رہی تھی۔

"سنو خاں صاحب! تزئین ہماری منظور نظر ہے اور جسے نواب بن علی پسند کر لیتے ہیں، وہ اسے حاصل بھی کرتے ہیں۔ صاف بات یہ ہے کہ تمہیں تزئین سے دست بردار ہونا ہوگا۔" بن علی نے بازاری لہجے میں کہا۔ "تعاون کرنے کی صورت میں تم ہمارے دوست و بصورت دیگر ہمیں تزئین کو حاصل کرنے کے لئے تمہیں مجبوراً راستے سے ہٹانا پڑے گا۔ بہتر ہوگا کہ تم خود بخود مان جاؤ ورنہ نواب بن علی خاں کے ہاں خدام کی ایک فوج ظفر موج ہے، وہ تمہارا موثر علاج کرنے میں بڑی مہارت کا ثبوت دے گی۔"

اب میرے لیے برداشت کرنا مشکل تھا۔ میں نے حقارت سے کہا۔ "بن علی! تم نے جو کہا، وہ میں نے سن لیا۔ اب میری شرط بھی سن لو۔ اگر تم اپنی کسی ہمشیرہ کو شب باشی کے لئے میرے حوالے کر دو تو میں تزئین کے سلسلے میں دست برداری کے لئے تیار ہوں۔"

میرا جواب سن کر بن علی نے کسی گرگٹ کی طرح رنگ بدلا اور تڑپ کر اٹھ کھڑا ہوا۔ اس کا چہرہ خون کی حدت اور غصے کی شدت سے سرخ ہو گیا۔ یہ دیکھ کر انکا نے میرا سر چھوڑ دیا۔ بن علی نے آگ بگولا ہو کر تالی بجائی۔ اس طرح غالباً وہ اپنے خدام کو طلب کر رہا تھا لیکن مجھے یہ دیکھ کر چنداں حیرت نہیں ہوئی کہ تالی کی آواز ابھر ہی نہ سکی۔ اس نے جھلا کر متعدد بار تالی بجانی چاہی، آوازیں دیں لیکن آواز اس کے حلق میں گھٹ کر رہ گئی۔ اب اس کے چہرے کی رنگت خوف سے پیلی پڑ چکی تھی۔ میرے طیش کا وہی عالم تھا۔ میں نے نواب کو گھورتے ہوئے کہا۔ "کیوں بن علی؟ کیا خیال ہے تمہارا، میرے تعویذ گنڈوں کے بارے میں؟ تم نے میری خاطر تواضع کے لئے اپنے جن گرگوں کو حویلی میں جمع کر رکھا تھا، وہ کہاں گئے؟ آنکھیں اٹھاؤ، ادھر دیکھو اور میری ہدایت غور سے سنو، تمہیں میرے موکل کے لئے اس حسین فتنے کا خون فراہم کرنا ہوگا جسے تم نے میرے پھانسنے کے لئے بھیجا تھا۔ اگر تمہیں یہ کام ابھی نہیں کرنا پڑے گا۔ آج اتنا ہی سبق کافی ہے۔ بہرحال یاد رکھو کہ تمہیں اس گستاخی کی شدید سزا ضرور ملے گی۔ میں اس وقت بھی تمہیں اپنا ہر حکم ماننے پر مجبور کر سکتا ہوں لیکن جاؤ، ایک موقع اور دیتا ہوں۔"

میں نے حویلی میں خوں ریزی سے گریز کیا۔ کیوں کہ مجھے ڈر تھا کہ بن علی کے مکان میں داخل

ہوتے وقت مجھے کسی نے دیکھ نہ لیا ہو۔ ظاہر ہے اس نے میرے لیے پورا انتظام کر رکھا ہوگا۔ ہر چند کہ انکا کے اس کارنامے پر میں اسے خوش رکھنا اور خوش کرنا چاہتا تھا لیکن سردست ضبط وتحمل کی ضرورت تھی۔

نواب بن علی ایک بت کی طرح اپنی جگہ ساکت و جامد کھڑا تھا۔ میں نے آخری بار اسے زہریلی نگاہوں سے دیکھا پھر حویلی سے باہر آ گیا۔ میرا اندازہ صحیح تھا۔ حویلی کے اردگرد بن علی کے غنڈے منڈلا رہے تھے۔ گویا میری توقع کے عین مطابق، نواب نے مجھے زچ کرنے کا پورا انتظام کر رکھا تھا۔ حویلی سے نکل کر میں نے سڑک پار کی۔ اسی وقت انکا شوخی سے میرے سر پر سوار ہو گئی۔ میں نے اپنی رفتار تیز کر دی اور انکا راستے بھر مجھے ستاتی رہی۔

☆==========☆==========☆

ترزئین کے سلسلے میں مجھے لکھنؤ کے بانکوں، نوابوں اور منچلے رئیسوں سے جو مخالفت مول لینی پڑی، اس کی داستان بہت طویل اور بہت دلچسپ ہے۔ مجھ پر آئے دن قاتلانہ حملے ہوتے، مجھے سنہرے اور رنگین جالوں میں پھنسانے کی کوشش کی جاتی بعض اعلیٰ افسران اور معزز عہدے داران بھی میری مخالفت پر اتر آئے تھے، اصل میں اشرفی بیگم اس طرح کی کشمکش پیدا کر کے ترزئین کا بازار گرم کر رہی تھی۔ وہ لوگوں کو بھڑکاتی تھی، یہ سب کچھ اسی کے ایما پر ہو رہا تھا۔ اس جہاں دیدہ عورت کی تیز نظروں نے شاید یہ راز بھی بھانپ لیا تھا کہ میرے اور ترزئین کے مراسم بالا خانے کے آداب سے تجاوز کر گئے ہیں۔ وہ یہ بھی سمجھ گئی تھی کہ جب تک میرا اور ترزئین کا میل جول ختم نہیں ہوتا، اس وقت تک ترزئین دوسرے طالبان جلوہ کے سامنے خاطر خواہ دل ربائی سے نہیں آ سکتی۔ پھر ایسا ہوا کہ متعدد بار اس نے شہر کے نوابوں سے ترزئین کی نتھ اتروائی کے لئے منہ مانگے دام بھی وصول کر لیے لیکن میری مداخلت کی وجہ سے ہر بار اسے شرمندگی اٹھانی پڑی۔ ایسے موقعوں پر انکا اور پریتم لال کی پراسرار شکتی ہر طرح میری معاون ہوتی۔

اشرفی بیگم مجھے ٹھکانے لگانے کے لئے جب تمام ہتھکنڈے آزما چکی تو اس نے اوچھے ہتھیار استعمال کرنے شروع کر دئیے۔ اس نے لکھنؤ کے کسی پنڈت سے میرے گھر والوں پر جنتر منتر کرائے لیکن اس مرتبہ بھی اسے مایوسی ہوئی۔ آخر اس نے تنگ آ کر ترزئین پر سختیاں شروع کر دیں۔ مجھے خبر ملی تو بڑا غصہ آیا اور میں سختیوں کے سدباب کا انتظام کرنے کے لئے پر تولنے لگا لیکن انکا پھر درمیان میں بول پڑی۔ "جمیل! تم نے پھر وہی جلد بازی کے منصوبے بنانے شروع کر دیئے؟ ترزئین کو اگر تم نے اشرفی بیگم کے بالا خانے سے نکال لیا تو اسے رکھو گے کہاں؟ مالا رانی کو کیسے سمجھاؤ گے، یہ بھی سوچا ہے تم نے؟ ایسے عالم میں ترزئین کا اغوا تمہارے حق میں ہرگز مناسب نہیں ہوگا۔"

"انکا! میں نے ترزئین سے کچھ وعدہ کیے ہیں۔ انہیں پورا کرنا میرا فرض ہے۔"

"صبر سے کام لو۔ تمہارے ساتھ انکا ہے۔ پریشان نہ ہو۔" انکا کے پیہم اصرار پر میں نے کوئی



جارحانہ اقدام کرنے سے گریز کیا۔ وہ مجھے ترزئین کے بارے میں ایک ایک پل کی خبروں سے آگاہ کرتی رہی۔ کچھ دن سکون سے گزر گئے لیکن پھر انکا نے مجھے ایک ایسی خبر سنائی جس نے میرے صبر کا پیمانہ چھلکا دیا۔ "جمیل، آج تمہیں میرے ساتھ ترزئین کے پاس چلنا ہوگا۔"

"خیریت تو ہے انکا!" انکا کی الجھن دیکھ کر میں نے پوچھا۔

"میں آج ایک بری خبر لائی ہوں جمیل!" انکا نے بسورتے ہوئے کہا۔ "اشرفی بیگم نے ترزئین کے سلسلے میں حکومت کے ایک اعلیٰ افسر یاور مرزا سے سودا کر لیا ہے۔ یاور مرزا ابھی ایک ہفتے قبل دلی سے تبادلے کے بعد یہاں آیا ہے۔ وہ بڑا رشوت خور، عیاش اور کمینہ خصلت شخص ہے۔ اشرفی بیگم نے اسے شیشے میں اتار لیا ہے۔ آج ترزئین کو یاور مرزا کے بنگلے پر پہنچا دیا جائے گا۔"

یہاں میں مصلحت کی بنا پر اس بڑے افسر کا اصل نام اور اس کا صحیح عہدہ نہیں بتا رہا ہوں بہرحال یہ خبر سن کر دن کس طرح گزرا، کچھ میرا ہی دل جانتا ہے۔ جیسے جیسے رات کے سائے گہرے ہوتے گئے، میرے خون کی گردش تیز ہوتی رہی، انکا سر پر نہیں تھی، اسے میں نے ترزئین کے بالا خانے پر بھیجا تھا تاکہ اس کی رخصتی اور دیگر حالات کی تفصیل معلوم ہو سکے۔ رات کے ساڑھے گیارہ کا عمل تھا کہ انکا پریشان پریشان واپس آئی۔ میں فوراً مالا رانی کو سوتا چھوڑ کر آہستہ سے اٹھا اور انکا کے ساتھ ترزئین کے بالا خانے کی سمت چل دیا۔ راستے میں انکا نے مجھے بتایا کہ اشرفی بیگم نے ترزئین کو بے ہوش کر دیا ہے کیونکہ اسے توقع نہیں تھی کہ ترزئین اپنے بدن کا سودا کرنے پر آمادہ ہو جائے گی۔ ٹھیک بارہ بجے یاور مرزا کی کار ترزئین کو لینے آئے گی۔ اس کام کیلئے اس نے کچھ بااثر لوگوں کو اپنے اعتماد میں لے لیا ہے اور مسلح غنڈے تعینات کر رکھے ہیں تاکہ راستے میں کوئی گڑبڑ نہ ہو سکے۔ یہ احتیاط اشرفی بیگم کی درخواست پر کی گئی ہے۔"

میں آنے والے سنگین حالات کے بارے میں سوچتا رہا۔ ترزئین کے بالا خانے والی سڑک سے کچھ فاصلے پر میں نے تانگا چھوڑا اور پیدل آگے چل دیا۔ انکا کسی سوچ میں ڈوبی ہوئی تھی۔ جب میں اپنی منزل پر پہنچا تو انکا نے حسب دستور مجھے جذبات پر قابو رکھنے، جلد بازی نہ کرنے اور برداشت سے کام لینے کی تلقین کی۔ میں نے اس سے ان باتوں پر عمل کرنے کا وعدہ کر لیا حالانکہ یہ سب کچھ حالات پر منحصر تھا۔ ترزئین کی عزت پر حرف آتا تو میں اس شہر کو تباہ کر دیتا۔ یہ بات شاید انکا جانتی تھی۔ اسی لیے بار بار مجھ سے پُرسکون رہنے کی درخواستیں اور منتیں کر رہی تھی۔

بالا خانے تک پہنچنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔ انکا نے بالا خانے کے دربان کو حسب معمول اپنی پراسرار قوت بروئے کار لا کر میرے سلسلے میں غافل کر دیا تھا۔ میں اوپر پہنچا تو بیرونی کمرے میں اشرفی بیگم کسی گرانڈیل شخص کے ساتھ دل بستگی کی باتوں میں مصروف تھی۔ میں نے پہلی ہی نظر میں بھانپ لیا تھا کہ یہ یاور مرزا کا بھیجا ہوا کوئی آدمی ہے۔ ان دونوں نے مجھے دیکھا تو چونک اٹھے، خاص طور

پر اشرفی بیگم کی نظریں حیرت سے پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔ اسے غالباً اس وقت میری آمد کی توقع نہیں تھی، وہ چند ثانیے حیرت زدہ کھڑی رہی پھر اس نے آنکھوں کے اشاروں سے کمرے میں موجود شخص سے میرے بارے میں کچھ کہا اس کے بعد براہ راست مجھ سے مخاطب ہو کر سرد آواز میں بولی۔ ''خاں صاحب، آپ اور اس وقت؟ خیریت تو ہے؟''

''میں ایک ضروری کام کے سلسلے میں تزئین سے ملنے آیا ہوں۔'' میں نے سنجیدگی سے کہا۔

''اتنی رات گئے بھلا کون سا ضروری کام یاد آ گیا آپ کو؟'' اشرفی بیگم کے لہجے میں حیرت تھی۔

''کیا تزئین جاگ رہی ہے؟'' میں نے اس کی بات نظر انداز کر کے پوچھا۔

''نہیں ......'' اشرفی بیگم کی تیوری پر بل آ گئے۔ ''اس کی طبیعت ناساز ہے، اسے اس وقت نہیں جگایا جا سکتا۔''

''کیا میری خاطر بھی نہیں؟''

''دیکھئے خاں صاحب! بالا خانے کے بھی کچھ آداب ہوتے ہیں۔'' اشرفی بیگم ہاتھ نچا کر قدرے برہمی سے بولی۔ ''کہہ جو دیا کہ بچی کی طبیعت خراب ہے۔''

قریب تھا کہ میں اس کے رخسار پر ایک طمانچہ رسید کر دیتا مگر انکا نے بروقت مجھے ٹوکا۔ ''جمیل! میں یہاں کچھ پراسرار حالات کی بو سونگھ رہی ہوں۔ تمہیں ہر حال میں تزئین کے کمرے تک پہنچنا چاہیے لیکن غصے پر قابو رکھو تو بہتر ہے۔''

''یہ شخص کون ہے؟'' میں نے دل ہی دل میں انکا سے اس شخص کے بارے میں دریافت کیا جو مجھے تیکھی نظروں سے گھورے جا رہا تھا۔

''یہ یاور مرزا کا کرائے کا پٹھو ہے۔ اس کا نام ناظم علی ہے، یہ بھی کچھ کم دل جلا نہیں ہے۔ یاور مرزا نے اسے اشرفی بیگم کی درخواست پر یہاں تعینات کیا ہے۔ مزاج کا ظالم اور دل کا سخت ہے۔ خاصا بدنام آدمی ہے۔''

''تم نے ابھی پراسرار حالات کے بارے میں کچھ کہا تھا؟''

''ہاں۔'' انکا نے معنی خیز نظروں سے چاروں طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ ''مجھے حیرت ہے جمیل کہ میری نظریں تزئین کے کمرے تک نہیں پہنچ رہی ہیں۔ راستے میں دھند ہے، کہر کی دبیز چادر۔''

انکا کی بات میرے لیے تشویش ناک تھی، اس کے چہرے کی الجھن اس بات کی غمازی کر رہی تھی، وہ کسی غیر متوقع اور سنگین معاملے کے متعلق غور کر رہی ہے۔ میں انکا سے اس کی وجہ دریافت کرنا ہی چاہتا تھا کہ اشرفی بیگم نے کہا۔ ''اپنا وقت کیوں ضائع کر رہے ہیں خاں صاحب، تزئین اس وقت کسی سے نہیں مل سکتی۔''



''میں ایک نظر اسے دیکھنا چاہتا ہوں۔''

اشرفی بیگم ہتھے سے اکھڑ گئی۔ ''ان خیالوں میں نہ رہئے خاں صاحب، بہت ہو چکا۔ اب میں یہ حرکتیں برداشت نہیں کر سکتی۔ تزئین آپ کی جاگیر نہیں ہے کہ جب جی چاہا منہ اٹھائے چلے آئے۔''

اشرفی اپنی اوقات سے بڑھ کر باتیں کر رہی تھی۔ وہ اس وقت ناظم علی کے بل بوتے پر اچھل رہی تھی، پہلے اس نے کبھی مجھ سے اتنی تلخ گفتگو نہیں کی تھی۔ میں ابھی اپنے اگلے اقدام کے بارے میں غور کر رہا تھا کہ ناظم علی بڑی رعونت سے بولا۔ ''کیا تم ہی جمیل احمد خاں ہو؟''

''تم درمیان میں مت بولو۔'' میں نے ڈپٹ کر کہا۔ ''گفتگو میری اور اشرفی بیگم کی ہو رہی ہے۔''

''اچھا!'' ناظم علی کے تیور یکلخت بدل گئے۔ ''کیا مجھے اپنا تعارف کرانا پڑے گا؟''

''اوقات میں رہو ناظم علی!'' میں نے کرخت آواز میں جواب دیا۔ ''تم کون ہو اور اس وقت یہاں کن فرائض کی بجا آوری پر مامور ہو، یہ بات میرے علم میں ہے۔ اگر خیریت چاہتے ہو تو مجھ سے الجھنے کی حماقت نہ کرو۔ اگر میں نے بھی تم سے اپنا تعارف کرا دیا تو لکھنؤ کا آسمان تم پر بھاری ہو جائے گا۔''

ناظم علی ایسے جملوں کا عادی نہیں تھا، وہ جیب سے ریوالور نکال کر گرجا۔ ''کمینے، تیرا وقت آ گیا ہے۔''

بات زیادہ بڑھتی دیکھ کر انکا تیزی کے ساتھ میرے سر سے رینگ گئی، دوسرے ہی لمحے میں نے ناظم علی کی پلکیں تیزی سے کھلتی اور بند ہوتی دیکھیں جیسے اس پر غشی کی کیفیت طاری ہو رہی ہو۔ میرے دیکھتے ہی دیکھتے اس نے دو تین بار آگے پیچھے جھولے کھائے پھر تیورا کر صوفے پر الٹ گیا۔ اشرفی بیگم نے حالات بدلتے دیکھے تو اس کا سارا کس بل نکل گیا۔ اس کی آنکھوں میں وحشت ناچ اٹھی، وہ سرتاپا کانپنے لگی جیسے لرزہ دے کر بخار چڑھ آیا ہو، اسی لمحے انکا دوبارہ میرے سر پر آئی اور گھبرائی ہوئی آواز میں بولی۔ ''جمیل! وقت ضائع نہ کرو، فوراً تزئین کی خواب گاہ کی طرف بڑھو۔ ہمارے لیے ایک ایک لمحہ قیمتی ہے۔''

میں اشرفی بیگم کو خوں خوار نظروں سے دیکھتا ہوا آگے بڑھا، اس نے میرے راستے میں حائل ہونے کی کوشش نہیں کی۔ کرتی بھی کیسے؟ انکا کی پراسرار قوت کے ایک ادنیٰ کرشمے نے اس کی عقل گنگ کر دی تھی، حیرت سے اس کی آنکھیں پھٹی ہوئی تھیں۔

میں لپک کر تزئین کی خواب گاہ میں داخل ہوا لیکن دوسرے ہی لمحے ٹھٹک کر رک گیا۔ تزئین کا بستر خالی تھا۔ بستر کی شکنیں بتا رہی تھیں کہ وہ یقیناً کچھ دیر پہلے وہاں موجود تھی، پھر ...... کیا میں نے اس تک پہنچنے میں دیر کی تھی؟ کیا یاور مرزا کے آدمی اسے لے گئے؟ کیا انکا نے مجھے غلط معلومات فراہم کی تھیں؟ میرا ذہن قلابازیاں کھانے لگا۔ میں نے دیوانگی کی حالت میں مکان کا ایک ایک کونا چھان مارا لیکن

تزئین کا کہیں پتا نہ تھا۔

میں نے غصیلی نظروں سے انکا کی طرف دیکھا، اس کے چہرے پر بھی گہری الجھن اور پریشانی مسلط تھی۔ مجھے اپنا دل ڈوبتا ہوا محسوس ہوا۔

اس قدیم و جدید طرز کے مکان کا کوئی گوشہ ایسا نہ تھا جہاں میں نے تزئین کی تلاش نہ کی ہو۔ میں نے پلنگ الٹ دیئے، صندوق کھول دیئے، الماریاں کھنگال ڈالیں۔ مچان اور چھوٹے سے تہہ خانے کا کونا کونا دیکھ مارا۔ تزئین کو غائب پا کر جمیل احمد خاں کے اندر کا وحشی انسان جاگ اٹھا تھا۔ میں دیوانوں کی طرح مکان کی تلاشی لے کر باہر آیا تو ناظم علی ابھی تک صوفے پر بے سدھ پڑا تھا۔ اشرفی بیگم کی حالت عجیب تھی۔ مجھے دیکھ کر اس نے بیزاری سے منہ پھیرلیا۔ انکا کے چہرے پر بھی گہری الجھن اور پریشانی مسلط تھی۔ وہ کوئی بات نہیں بتا پا رہی تھی۔ یہ غیر متوقع صورت حال دیکھ کر میرا جی چاہا کہ اشرفی بیگم کو نوچ کھسوٹ کر لہولہان کردوں۔ میں نے اس کے قریب جا کر سرد لہجے میں دریافت کیا۔ ''دیکھو، مجھے تزئین کے بارے میں صحیح صحیح بتا دو۔''

''کیا مطلب؟'' اشرفی بیگم کی آنکھوں میں خوف تھا مگر وہ تیوری پر بل ڈال کر گھومی۔ مگر جب اس نے میرے چہرے پر وحشت اور الجھن کے تاثرات دیکھے تو کچھ اور ہی نتیجہ اخذ کر بیٹھی۔ گردن جھٹک کر بڑے نخرے سے بولی۔ ''خان صاحب، کسی فریب میں مبتلا نہ رہیے گا۔ تزئین اسی ماحول کی پروردہ ہے، وہ اس ماحول سے غداری نہیں کر سکتی۔ مجھے یقین تھا کہ وہ میرے حکم کے خلاف کوئی قدم نہیں اٹھائے گی اور یہی ہوا۔ اس نے آپ کو مایوس کر دیا نا؟ اب کان کھول کر سنیئے کہ وہی ہو کر رہے گا جو میں چاہوں گی، جو میں سوچوں گی۔ تزئین میری زندگی کا سہارا ہے۔ آپ اتنی آسانی کے ساتھ اسے مجھ سے جدا نہیں کر سکتے۔''

''تم غلط سمجھ رہی ہو! اشرفی بیگم، میں......''

''بس کیجئے خان صاحب!'' اشرفی بیگم نے چمک کر کہا۔ ''اس بالا خانے پر وفا کی آس مت لگائیے۔ آپ نے لڑکی کو بہت تگنی کا ناچ نچا لیا۔ میں خاموش دیکھتی رہی لیکن اب اس نے آپ کو جواب دے دیا ہے۔ اس لیے میں آپ سے کوئی دعا سلام رکھنا نہیں چاہتی۔ اپنے یہ شعبدے کسی اور کام کے لئے اٹھا رکھیے۔ بالا خانے پر بیٹھنے والے بڑے دل گردے کے لوگ ہوتے ہیں۔ سنیئے آئندہ اس دہلیز پر قدم نہ رکھیے گا۔ اس طرف بھٹکیے گا بھی نہیں۔''

''ہوش کی بات کرو اشرفی بیگم! اپنی زبان قابو میں رکھو۔ میں ایسی باتیں سننے کا عادی نہیں ہوں۔'' میں نے نفرت سے کہا۔ ''یہ محض تمہارا وہم ہے کہ تزئین نے مجھے مایوس کر دیا ہے۔ اگر وہ موجود ہوتی تو اسی وقت تم اس پر اپنی تربیت کا اثر دیکھ لیتیں۔ وہ یقیناً اس گندے ماحول کو خیر باد کہہ کر میرے ساتھ چلی



جاتی۔ خیر اس سے قبل کہ میں تم پر ہاتھ اٹھاؤں، تمہاری خیریت اسی میں ہے کہ مجھے تزئین کے متعلق بتا دو کہ وہ کہاں ہے؟''

''کیا!'' اشرفی بیگم نے چونکتے ہوئے کہا۔ ''کیا تزئین کمرے میں نہیں ہے؟''

''مکار عورت! میرے ساتھ عیاری؟'' میں نے تلملا کر اتنے زور کا طمانچہ مارا کہ اشرفی بیگم کراہ کر فرش پر بچھے ہوئے دبیز قالین پر الٹ گئی۔ اس کی آنکھوں سے خوف جھانک رہا تھا۔ اسے اس جارحانہ رویے کی بالکل توقع نہیں تھی۔ اس کے منہ سے خون کی ایک باریک لکیر بہہ نکلی۔ میں نے گرج کر پوچھا۔ ''اشرفی بیگم! تیرا واسطہ مجھ سے پڑا ہے، جمیل احمد خاں سے۔ تجھے بتانا پڑے گا کہ تزئین کہاں ہے؟''

انکا ابھی تک خاموش تھی۔ اس کے چہرے پر پھیلی ہوئی الجھن بڑھتی جا رہی تھی۔ میں اس کی طرف متوجہ نہیں تھا۔ اشرفی بیگم کے جواب کا منتظر تھا۔ ''میں زیادہ انتظار نہیں کر سکتا اشرفی بیگم، جلدی بتا تزئین کہاں ہے؟''

''خان صاحب! یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں۔ خدا کی قسم آپ جس وقت آئے تھے اس وقت تزئین اپنی خواب گاہ میں تھی۔'' اشرفی بیگم نے ہانپتے ہوئے خوف زدہ لہجے میں جواب دیا۔

''یقین کیجئے، میں آپ سے جھوٹ نہیں بول رہی ہوں۔ ہائے میری بچی، اسے کون لے گیا؟'' اس نے سر پر ہاتھ رکھ کر رونا اور بین کرنا شروع کر دیا۔

''اچھا؟ طوائفیں بھی اپنی اولاد سے محبت کرتی ہیں۔ ٹسوے نہ بہاؤ، مکاری کے آنسو پونچھ لو۔ میں نے ایک دنیا دیکھی ہے۔ کہیں ایسا تو نہیں ہے کہ تو نے وقت سے پہلے اسے یاور مرزا کے حوالے کر دیا ہو؟'' میں نے جھنجلا کر کہا۔

یاور مرزا کا نام سن کر اشرفی بیگم کا رنگ فق ہو گیا۔ کچھ جھجک کر بولی۔ ''میں آپ سے انکار نہیں کروں گی۔ مجھ بدنصیب نے یاور مرزا سے بات طے کر لی تھی لیکن تزئین کہاں گئی؟ خدا کی قسم! اس کا مجھے کوئی علم نہیں ہے۔ میں آپ سے سچ کہہ رہی ہوں خاں صاحب!''

میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا کروں؟ اس عورت کو موت کے گھاٹ اتار دوں یا اس مکان کو آگ لگا دوں۔ اشرفی بیگم جیسی جہاندیدہ اور مکار عورت کی بات پر اعتبار کرنے کو دل آمادہ نہیں تھا۔ میری سخت کلامی اور اس کی فریاد، میری ضربیں اور اس کی سسکیاں اور چیخیں سن کر خوب صورت نوجوان رقاصائیں غزالہ، شمیم، گلبدن اور ناہید وغیرہ بھی اسی کمرے...... میں بھاگی ہوئی آ گئیں۔ رفتہ رفتہ خادمائیں اور ملازمین بھی وہیں جمع ہو گئے۔ وہ سب حیرت سے یہ منظر دیکھ رہے تھے۔ تھوڑی ہی دیر میں افراتفری مچ گئی۔ انہوں نے آتے ہی اشرفی بیگم کی زبوں حالی دیکھی۔ اس کے چہرے پر خون دیکھا۔ ناظم علی کو صوفے پر بے سدھ پڑا پایا اور میری دہاڑ سن کر تو لڑکیاں سراسیمہ ہو کر پیچھے ہٹ گئیں۔ طبلچی اور

سازندے آگے بڑھ آئے۔ میں نے ان سب سے تزئین کے بارے میں پوچھا۔ انہیں ڈرایا دھمکایا۔ شمیم اور گلبدن جو نہایت حسین تھیں انہوں نے سسکیوں سے رونا شروع کر دیا۔ غزالہ ان سب میں تیز طرار تھی۔ اس نے قینچی کی طرح زبان چلانی شروع کر دی تو میں خطرناک ارادے سے اس کی طرف بڑھا تاکہ اس فتنے کی زبان گدی سے کھینچ لوں۔ انکا نے جلدی سے مجھے مخاطب کیا۔ ''یہاں وقت ضائع نہ کرو جمیل۔ ان میں سے کوئی بھی تزئین کے بارے میں کچھ نہیں جانتا۔ اصل بات ہی کچھ اور ہے۔''

''کیا بات ہے؟'' میں نے تلخی سے پوچھا۔

''یہ تو میں بھی نہیں بتا سکتی۔'' انکا نے مایوسی سے جواب دیا۔

میں نے انکا کو غصے کی نظروں سے دیکھا۔ غزالہ کی طرف بڑھتے ہوئے میر قدم رک گئے۔ مجھے اب یقین آ گیا کہ یہ سارا طائفہ تزئین کی اچانک گمشدگی سے خود حیرت زدہ ہے اور اصل حالات سے بے خبر ہے۔ جب انکا اس راز سے واقف نہیں ہے تو پھر انہیں کیا علم ہوگا؟ لیکن سوال یہ ہے کہ تزئین کے سلسلے میں مجھے کون بتائے؟ اسے کون لے گیا؟ یا اگر وہ خود چلی گئی ہے تو کہاں گئی ہے۔ انکا نے یہاں داخل ہونے کے بعد مجھ سے کہا تھا کہ میں تزئین کے کمرے میں فوراً پہنچوں۔ ایک ایک لمحہ قیمتی ہے۔ انکا نے تشویشناک انداز میں یہ بھی کہا تھا کہ اس کی نظریں تزئین کے کمرے تک نہیں پہنچ رہی ہیں۔ دھند اور کہر کی دبیز چادر نے اس کی غیر معمولی قوت بینائی معدوم کر دی تھی۔ انکا نے مجھے یہ بھی بتایا تھا کہ وہ یہاں کچھ پراسرار حالات کی بو سونگھ رہی ہے۔ وہ عجیب و غریب حالات کیا تھے؟ وہ کون سی قوت تھی جس نے انکا کے پراسرار وجود کو بھی تزئین کے سلسلے میں کچھ سوچنے اور جاننے سے روک دیا تھا؟

میرے دل و دماغ میں ہیجان برپا تھا۔ اسی لمحے مجھے اس طرح پریتم لال کا خیال آیا جیسے اندھیرے میں امید کی کرن چمکی ہو۔ میں نے پریتم لال کو دل کی گہرائیوں سے یاد کر کے تزئین کے بارے میں معلومات فراہم کرنے کی خواہش کی لیکن میری اس شدید خواہش پر بھی کوئی ردِعمل ظاہر نہیں ہوا۔ میرا اضطراب دوچند ہو گیا۔ انکا افسردہ لہجے میں بولی۔

''جمیل، مجھے حیرت ہے کہ آج میں خود کو بے بس محسوس کر رہی ہوں۔ یقین کرو ابھی تک میں تزئین کے بارے میں اس حقیقت سے لاعلم ہوں کہ وہ اچانک کہاں غائب ہو گئی؟ مگر ایک بات ضرور ہے، تزئین کسی خطرے کا شکار نہیں ہوئی، وہ پوری طرح محفوظ ہے۔''

''خوب، تم بھی اب مجھے بہلانے لگیں۔'' میں نے دل ہی دل میں انکا سے کہا جو میرے سر پر مضطرب انداز میں بیٹھی آنکھیں پٹ پٹا رہی تھی۔ ''تمہاری وہ پراسرار قوت کہاں گئی جس پر تمہیں بڑا ناز تھا؟ سن لو انکا، تم میرے دل کے خال سے واقف ہو۔ جب تک میں تزئین کو اپنی آنکھوں سے دوبارہ نہیں دیکھ لوں گا، مجھے چین نہیں آئے گا۔ اب مجھے کسی پر اعتبار نہیں رہا۔''



''کیا مجھ پر بھی نہیں جمیل!'' انکا نے تعجب سے دریافت کیا۔ ''ابھی چار دن تزئین کی ملاقات کو ہوئے ہیں، اس مختصر مدت میں تم اتنے سنجیدہ ہو گئے کہ اپنوں اور غیروں کی تمیز سے بے بہرہ ہو گئے۔''

اسے میرے جواب سے دکھ پہنچا تھا لیکن میں نے اس کی بات نظر انداز کر دی۔ یہ انکا سے تلخی پیدا کرنے کا موقع نہیں تھا۔ میرے سامنے اشرفی بیگم دہاڑیں مار مار کر رو رہی تھی۔ غزالہ اور گلبدن اسے سنبھالے ہوئے تھیں۔ ان سب کی نظروں میں میرے لیے خشونت تھی۔ میں نے حقارت سے اشرفی بیگم کو مخاطب کیا۔

''سنو اشرفی بیگم، مگر مچھ کے آنسو بند کرو۔ تمہیں اگر تزئین سے ہمدردی ہوتی تو تم اس طرح اس کا سودا نہ کرتیں۔ اصل میں تمہیں تزئین کا غم نہیں ہے بلکہ اس رقم کا افسوس ہے جو تمہیں اس کے جسم کے عوض ملنے والی تھی۔ فی الحال میں یہاں سے جا رہا ہوں مگر اتنا یاد رکھنا کہ اگر تم نے غلط بیانی سے کام لیا تو تمہارا حشر بڑا خراب ہوگا۔ میرے بارے میں اپنی زبان بند ہی رکھنا۔ اور ان تتلیوں کو بھی تاکید کر دینا ورنہ تمہارے ساتھ ساتھ ان کا بھی کوئی پرسان حال نہ ہوگا۔ ان کی کوئی ادا، ان کا کوئی نخرا جمیل احمد خاں کے ارادوں میں رکاوٹ نہیں بن سکتا، خیال رکھنا۔''

''ارے جاؤ جاؤ، تم جیسے بہت سے دیکھے ہیں سکتر خان۔'' غزالہ نے پھر زبان چلائی۔ اشرفی بیگم نے فوراً اس کے منہ پر ہاتھ رکھ دیا۔

''تم بہت بولتی ہو، تم برا کر رہی ہو۔ میں تم سے ضرور نمٹوں گا۔'' میں نے مشتعل ہو کر کہا۔

''میں تمہارے منہ پر تھوکتی ہوں۔ لکھنؤ میں تم جیسے وحشی نہ جانے کیسے آ جاتے ہیں۔'' غزالہ نے تیوری پر بل ڈال کر کہا۔

اشرفی بیگم نے پھر اسے روکنے کی کوشش کی مگر وہ گستاخ لڑکی زبان درازی سے باز نہیں آئی۔ میں نے غصے میں ایک گلدان سے وہ قیمتی فانوس توڑ دیا جو کمرے کے وسط میں لگا ہوا تھا۔ چاروں طرف شیشے بکھر گئے۔ آگے بڑھ کر میں نے غزالہ کی چوٹی پکڑ لی۔ وہ چیخنے چلانے لگی۔ دوسری لڑکیوں نے مجھ سے منت کی کہ میں اسے چھوڑ دوں۔ انکا نے بھی مجھے منع کیا کہ غزالہ سے کسی اور موقع پر نمٹ لیا جائے گا۔ غزالہ میری اس جسارت پر سہم سی گئی اور اشرفی بیگم میرے پیروں میں گر گئی۔ میں قہر آلود نظروں سے ان سب کو گھورتا ہوا بالا خانے سے اتر آیا۔

اس وقت میں عجیب کرب میں مبتلا تھا۔ اس وسیع و عریض شہر میں تزئین کو کہاں تلاش کروں؟ انکا اور پریتم لال کی بے پناہ پراسرار قوتیں بھی تزئین کے سلسلے میں میرے کسی کام نہیں آئی تھیں۔ میں خود کو بہت مجبور اور ناتواں محسوس کر رہا تھا۔ انکا میرے سر کی پشت پر ہاتھ باندھے خیالی انداز میں ٹہل رہی تھی۔ اس روز بہت دنوں بعد میں نے انکا کے چہرے پر مایوسی اور بے چارگی کے سائے منڈلاتے دیکھے۔ وہ بھی

سوچ رہی تھی، میں بھی فکروں میں گم تھا۔ خالی الذہن سا ہو کر فٹ پاتھ پر بے مقصد اِدھر اُدھر بھٹک رہا تھا۔ اچانک ایک نئے خیال نے بڑی تیزی سے سر ابھارا۔ کہیں ایسا تو نہیں ہے کہ یاور مرزا نے اشرفی بیگم کے ساتھ دہری چال چلی ہو۔ ممکن ہے اس نے اشرفی بیگم کو ناظم علی کے ساتھ الجھا کر اپنے دوسرے گرگوں کے ذریعے تزئین کو غائب کرا دیا ہو۔ اس نئے خیال نے مجھے اور بے چین کر دیا لیکن یہ خیال زیادہ دیر تک میرے ذہن پر حاوی نہ رہ سکا کیونکہ میں جانتا تھا کہ یاور مرزا اتنی مافوق الفطرت قوتوں کا مالک نہیں ہو سکتا کہ انکا اور پریتم لال اس راز تک نہ پہنچ پائیں۔ پھر تزئین کہاں ہے؟ طرح طرح کے قیاس ذہن میں گھر کرنے لگے۔ عجیب عجیب خیالات نے پریشان کرنا شروع کر دیا۔ کیا تزئین کے سلسلے میں میرے نیک عزائم دھرے کے دھرے رہ جائیں گے۔ آج کی رات نہ جانے اس پر کیسی گزر رہی ہوگی، کون ظالم ہیں جو اسے اٹھا لے گئے ہیں۔ نہ جانے اس وقت وہ اس کے ساتھ کیا سلوک کر رہے ہوں گے۔ خیال کی کوئی ایک رو نہیں تھی۔ ذہن بھٹک رہا تھا کہ انکا چونکی۔ اس نے بڑی سنجیدگی سے مجھے مخاطب کیا۔ ”جمیل، اس قدر گھبرانے کی کیا ضرورت ہے جو چیز تمہیں عزیز ہے وہ مجھے بھی پیاری ہے۔ اب میں کچھ دیر کے لیے تم سے رخصت ہوتی ہوں اور اس کا پتا چلانے کی کوشش کرتی ہوں۔“

”جاؤ جہنم میں جاؤ۔“ میں نے الجھ کر جواب دیا۔

انکا کے چہرے پر درشتی آ گئی۔ ”مجھ سے ناراض ہو گئے کیا؟ تم اتنی جلدی کیسے بدل جاتے ہو۔ کیا سب کچھ بھول گئے؟ کیا انکا کو بھول گئے جمیل!“

”احسانات پھر کسی وقت گنوانا۔“ میں نے جذباتی ہو کر جواب دیا۔ ”اس وقت تمہیں معلوم ہے مجھ پر کیا گزر رہی ہے۔“

انکا نے پھر مجھ سے کوئی بات نہیں کی۔ حسرت کی ایک نظر مجھ پر ڈالتی ہوئی مضمحل انداز میں میرے سر سے رینگ گئی۔ بے بسی کے احساس کی شدت نے میرے اعصاب منجمد کر دیئے۔ مجھے نہ گھر کی فکر تھی نہ مالا رانی کی، نہ یہ معلوم تھا کہ اشرفی بیگم کے اس واقعے سے کیسے کیسے ہنگامے سر اٹھائیں گے۔ میں تو تزئین کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ میرا دل بے قابو تھا۔ اوسان خطا تھے۔ ذہن پراگندہ تھا۔ صرف ایک سوال ذہن میں بار بار گونجتا تھا کہ تزئین جس کے لئے میں نے بڑے خوب صورت خواب دیکھے تھے۔ میں اسے کھو بیٹھا ہوں۔ میں اپنے آپ سے الجھتا ہوا سڑکوں پر نہ جانے کہاں سے کہاں چلا جا رہا تھا کہ انکا میرے سر پر واپس آ گئی۔ میں نے عالم تصور میں اس کے چہرے پر نظر ڈالی تو میرا دل بجھ سا گیا۔ اس کا چہرہ صاف بتا رہا تھا کہ وہ ناکام لوٹی ہے۔ انکا کی ناکامی پر نہ جانے کیوں قہقہے لگانے کو جی چاہا۔ میں نے زہر خند سے کہا۔ ”چہرہ کیوں ستا ہوا ہے انکا دیوی! اسے زمین کھا گئی یا آسمان لے اڑا؟“

”ہاں میں ناکام واپس آئی ہوں۔“ انکا نے الجھے الجھے انداز اور مدہم آواز میں کہا۔ ”میں نواب بن



علی، یاور مرزا اور اشرفی بیگم تینوں کے سر پر گئی مگر کسی کو تزئین کے بارے میں کچھ معلوم نہیں ہے۔“

”تو تمہاری قوتیں بھی بیکار ہو گئیں۔ انکا بہت دنوں سے تم نے انسانی خون نہیں پیا ہے۔ ممکن ہے پیاس کی شدت نے تمہارے حواس معطل کر رکھے ہوں، شاید تمہیں اپنی غذا کی ضرورت ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم میرا خون پی لو اور میرا قصہ تمام کرو۔“

”جمیل!“ انکا میرے طنز پر بپھر گئی تھی۔ اس کی آنکھوں میں شیطانی طاقتوں کا رقص شروع ہو گیا۔ اس کی آنکھیں دہکتے انگاروں کے مانند سرخ ہو گئیں مگر غیظ و غضب کی یہ کیفیت زیدہ دیر تک برقرار نہ رہ سکی۔ اگر آج بھی وہ زمانہ ہوتا تو وہ اپنے نکیلے پنجے میرے سر پر اتنے زور سے گاڑتی کہ میں ہوش و حواس گم کر بیٹھتا لیکن یہ زمانہ اور تھا۔ اب انکا کو میں نے اپنی ریاضت سے حاصل کیا تھا چنانچہ جلد ہی وہ موم کی طرح پگھل گئی اور رندھی ہوئی آواز میں بولی۔ ”میں نے تمہیں ایک بار بتایا تھا کہ میں کیا کیا کر سکتی ہوں۔ میرے امکان میں کیا کیا ہے۔ تم میری طاقت سے بخوبی واقف ہو مگر معلوم ہوتا ہے کہ تزئین کے معاملے میں کسی نے یقیناً برتر و اعلیٰ ماورائی قوت سے مدد لی ہے۔ میری جان حوصلہ نہ ہارو، یہ دنیا جو تمہیں نظر آ رہی ہے، اس کے باہر بھی ایک دنیا ہے جو تمہیں نظر نہیں آتی۔ اس دنیا میں مختلف قوتیں موجود ہیں۔ وہ قوتیں ایک دوسرے کے معاملات میں حتی الامکان دخل انداز نہیں ہوتیں لیکن اس دنیا کا کوئی فرد ان سے کوئی مدد چاہتا ہے اور یہ چاہنے والے پر منحصر ہے کہ وہ کس درجے کا آدمی ہے، تو ان دیکھی قوتیں ایک دوسرے پر غلبہ پانے کی کوشش کرتی ہیں۔ تم میری بات سمجھنے کی کوشش کرو۔ میں اس طاقت کے سراغ میں ہوں جس نے اس معاملے میں میری نگاہوں تک یہ پردہ ڈال دیا ہے۔ ویسے اگر تم میری طاقت آزمانا چاہو تو ابھی آزما سکتے ہو۔ تم اشارہ کرو، میں لکھنؤ کے بڑے سے بڑے آدمی اور حسین سے حسین لڑکی کو تمہارے قدموں پر لا کے ڈال دوں گی۔“ پھر انکا مایوس لہجے میں کہنے لگی۔ ”بے جا طنز کے نشتروں سے میرا دل چھلنی نہ کیا کرو جمیل۔ تم میری محبت کو جانتے ہو پھر بھی ایسی باتیں کرتے ہو؟ یہ تمہیں بار بار کیا ہو جاتا ہے؟“

”انکا۔ تمہارے یہ تمام عذر، اظہار محبت، مجھے بے وقت کی راگنی معلوم ہو رہے ہیں۔ بہتر ہے کہ خاموش رہو یا کام کی بات کرو۔“

انکا ایک سرد آہ بھر کر چپ ہو گئی۔ میں نے بھی اس سے مزید الجھنا مناسب نہیں سمجھا۔ رات کافی گزر چکی تھی۔ تھکن کا احساس بڑھتا جا رہا تھا۔ گھر پہنچا تو چچا جان نے دروازہ کھولا۔ مالا سوئی ہوئی تھی۔ میں کسی آہٹ کے بغیر خاموشی سے بستر پر لیٹ گیا۔ سونے کی کوشش کی لیکن نیند آنکھوں سے دور تھی۔ کسی کروٹ چین نصیب نہیں ہو رہا تھا۔ تزئین بری طرح یاد آ رہی تھی۔ اس کا وہ معصوم چہرہ۔ اس کی ذہین آنکھیں، اس کی خوب صورت باتیں، اس کی محبتیں اس کی لگاوٹیں، انکا بھی جاگ رہی تھی۔ میری دل آزار باتوں

نے اسے کچھ اور رنجیدہ کر دیا تھا۔ رات کے آخری پہر جب محلے کے تمام مرغوں نے بانگ دینی شروع کی تو میری آنکھ لگ گئی اور پھر اس وقت کھلی جب انکا بڑی شدت سے میرے سر میں اپنے نکیلے پنجے چبھو رہی تھی۔ میں ہڑبڑا کر جھلاتا ہوا اٹھا۔ صبح کے آٹھ کا عمل ہوگا، مالا باورچی خانے میں میری بہنوں کے ساتھ ناشتے کی تیاری میں مصروف تھی۔ میں نے انکا سے سر میں پنجے چبھونے کی وجہ ذرا درشتی کے ساتھ دریافت کی۔ انکا نے تشویش سے جواب دیا۔ "جمیل۔ اشرفی بیگم نے تمہاری رات والی دھمکی اور تنبیہہ کو خاطر میں نہ لاتے ہوئے راتوں رات یاور مرزا کو حالات سے باخبر کر دیا ہے۔ وہ تمہارے جانے کے بعد ساری رات سرگرم عمل رہی ہے اور اس نے اس معاملے میں یہاں کے بااثر افراد سے پوری طرح رابطہ قائم کر لیا ہے۔ سادہ لباس والے بس لمحوں میں یہاں پہنچ رہے ہوں گے۔"

"تو کیا وہ فاحشہ باز نہیں آئی۔ رات اس کو معاف کر دینے کا نتیجہ دیکھ لیا تم نے۔" میں نے طیش میں کہا۔ "بڑی حماقت ہوگئی مجھ سے مگر یہ سادہ لباس والے میرے گھر کیوں آ رہے ہیں۔"

"وہ تمہاری مزاج پرسی کے لئے آ رہے ہیں۔ آخر پولیس سے تمہارا پرانا یارانہ ہے میرے معصوم آقا! اشرفی بیگم نے یاور مرزا کے سامنے یہ اندیشہ ظاہر کیا ہے کہ تزئین کو تمہی نے غائب کرا کے یہ ڈھونگ رچایا ہے۔ یاور مرزا نے تمہاری فوری گرفتاری کے احکام جاری کر دیئے ہیں۔"

"یہ تو بہت برا ہوا۔ چچا جان تو اس خبر سے بوکھلا جائیں گے۔ اچھی خاصی نیک نامی پر بٹا لگ جائے گا۔ تم بتاؤ، تم نے کیا سوچا ہے۔"

"اس وقت تو تمہارا ان کے ساتھ جانا ہی مناسب رہے گا۔"

انکا کی اس اطلاع نے مجھے وحشت میں مبتلا کر دیا۔ میرے لیے اگر پولیس کی پوری فورس بھی تعینات ہوتی تو مجھے کوئی پرواہ نہ ہوتی۔ میں تنہا ان پر بھاری پڑ سکتا تھا لیکن چچا جان کے مکان میں مالا رانی اور بہنوں کے سامنے کوئی ہنگامہ کرنا کسی طرح بھی ٹھیک نہیں تھا۔ اس میں چچا جان کے گھر کی بدنامی کے علاوہ محلے میں میری نیک نامی بھی داغدار ہونے کا خدشہ تھا۔ اس سے میں بہرحال گریز کرنا چاہتا تھا۔ یہ لکھنؤ تھا جہاں میں اپنی عجیب و غریب زندگی سے تھک کر کچھ دن سکون سے گزارنے آیا تھا مگر یہاں بھی مجھے سکون نصیب نہیں ہوا۔ گردشوں کا سلسلہ کہیں نہ رکا۔

"کس سوچ میں گم ہو؟ مجھے کوئی حکم دو۔" انکا نے بے چینی سے پوچھا۔

"میں اس محلے میں خون خرابا پسند نہیں کروں گا۔" میں نے بے دلی سے کہا۔ "اشرفی بیگم نے اپنے اور یاور مرزا کے حق میں کانٹے بوئے ہیں۔ اب یہ معاملہ اور طول پکڑے گا اور اتنی آسانی سے ختم نہیں ہوگا۔ میں ان دونوں کو کہیں کا نہ رکھوں گا مگر انکا کیا تم سادہ لباس والوں کو روک نہیں سکتیں؟"

"اگر روک بھی لوں تو آج نہ سہی، وہ کل آئیں گے۔ پرسوں آئیں گے پھر زیادہ تعداد میں آئیں



گے اور اگر تم یہاں سے فرار بھی ہو گئے تو وہ تمہارے چچا جان کو تنگ کریں گے اور تمہاری تلاش میں دور دور تک جائیں گے۔ اس سے تو معاملہ مشکوک ہو جائے گا جمیل صاحب۔"

میں کچھ دیر سوچتا اور خود کو تیار کرتا رہا۔ انکا بولی۔ "دیر مت کرو جمیل، وہ بس آنے ہی والے ہیں، مجھے حکم دو۔"

انکا کی بے چینی بڑھتی جا رہی تھی اور میں کسی فیصلے پر پہنچنے کے لئے ذہن پر زور دے رہا تھا، اتنے میں چچا جان بوکھلائے بوکھلائے کمرے میں داخل ہوئے۔ دبی ہوئی آواز اور گھبرائے ہوئے لہجے میں بولے۔ "جمیل میاں، دروازے پر چند لوگ تم سے ملنا چاہتے ہیں۔ میرا خیال ہے پولیس کے لوگ ہیں، سادہ لباس میں آئے ہیں، تمہیں پوچھ رہے تھے۔ میں نے انہیں بڑی مشکل سے روکا ہے ورنہ وہ تو اندر گھس آتے۔ آخر قصہ کیا ہے؟ خدانخواستہ کہیں تم نے......"

"آپ نے ان لوگوں کو میرے بارے میں کیا بتایا ہے؟" میں نے چچا جان کا جملہ کاٹتے ہوئے بڑے اعتماد سے پوچھا۔

"میں انہیں بتا چکا ہوں کہ تم گھر میں موجود ہو لیکن کیا، کیا میں نے غلطی کی؟" چچا جان نے سہم کر پوچھا۔ وہ اس افتاد پر بری طرح خوف زدہ نظر آ رہے تھے۔ میں نے فوراً ایک فیصلہ کیا اور اٹھ کھڑا ہوا۔ چچا جان کی تشفی کے لئے میں ان سے یہ بہانہ کیا کہ ایک بڑا پولیس افسر مجھ سے ایک کام لینا چاہتا تھا مگر میرے انکار پر برہم ہو گیا۔ انتقامی کارروائی پر اتر آیا ہے۔ میں نے احتیاطاً چچا جان سے یہ بھی کہہ دیا کہ ممکن ہے میری واپسی میں کچھ وقت لگ جائے اس لیے آپ پریشان نہ ہوں اور مالا اور دوسرے گھر والوں سے کچھ نہ کہیں ورنہ وہ مفت میں پریشان ہوں گے۔ چچا جان نے گھبرائے ہوئے انداز میں ہامی بھر لی۔ وہ کچھ اور بھی دریافت کرنا چاہتے تھے لیکن میں وقت ضائع نہیں کرنا چاہتا تھا۔ مالا کو سمجھانے میں دیر لگتی اس لیے میں اس سے ملے بغیر جس لباس میں تھا، اسی میں باہر چلا آیا۔

باہر سادہ لباس والے موجود تھے۔ میں نے بمشکل غصے پر قابو پایا اور تلخ کلامی کی نوبت سے بچنے کے لئے میں نے ازخود اپنا تعارف کرا دیا۔ میں نے ان سے کوئی بات نہیں پوچھی۔ بس خاموشی سے ان کے ساتھ ہو لیا۔ ان لوگوں کو بھی میرے رویے پر حیرت ہوئی لیکن ابھی ہم دوسری گلی کے نکڑ پر پہنچے ہی تھے کہ پارٹی کے بڑے افسر نے مجھے روکتے ہوئے کہا۔ "جمیل احمد، کیا تزئین نامی لڑکی کو تم نے کہیں اور رکھا ہے یا وہ اسی مکان میں ہے جہاں سے تم برآمد ہوئے تھے؟"

میں نے اسے غور سے دیکھا۔ "میں کسی تزئین کو نہیں جانتا۔" میں نے رکھائی سے جواب دیا۔

افسر نے ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ کی حیثیت سے اپنا تعارف کرایا اور بھویں سکیڑ کر سرد لہجے میں کہنے لگا۔ "جمیل احمد خان بہتر ہے کھل جاؤ ورنہ تم نے پولیس کے دوسرے طریقوں کے بارے میں ضرور کچھ سنا

ہوگا۔شاید تمہیں حالات کا صحیح اندازہ نہیں ہے۔"

"غلط فہمی کا میرے پاس کیا علاج ہے۔" میں نے بے پروائی سے شانے اچکا کر کہا۔ "تم لوگ تو حکم کے غلام ہو، دوسرے طریقے بھی آزما دیکھو، شاید کچھ مایوسیوں کے بعد تمہاری تسلی ہو جائے۔"

"عقل سے کام لو خاں صاحب!" ڈپٹی نے سختی سے کہا۔ "پولیس والوں سے شاید تمہاری کبھی ملاقات نہیں ہوئی۔منٹوں میں بنی بنائی عزت خاک میں مل جائے گی۔"

میرے خون میں ابال آیا۔میں ڈپٹی کو بتانا چاہتا تھا کہ وہ کس شخص سے دشمنی مول لے رہے ہیں لیکن اس سے پہلے کہ میں کوئی جارحانہ قدم اٹھاتا، انکا نے مجھے ٹوکا۔ "جمیل اس وقت جلد بازی سے کام نہ لینا۔تم ابھی نہ کسی طرح ڈپٹی کو یہاں سے لے کر چلے جاؤ۔مجھے ایک گھنٹے کی مہلت درکار ہوگی، میں آ کر سب ٹھیک کر لوں گی۔"

میں نے انکا کی بات مان لی۔خود پر قابو پا کر سپاٹ لہجے میں ڈپٹی سے کہا۔ "میں تمہیں اصل حقیقت سے آگاہ کر دوں گا لیکن تمہارے دفتر پہنچنے کے بعد۔"

"تزئین کے بارے میں تمہارا کیا جواب ہے؟" ڈپٹی نے اپنی مونچھوں کو بل دیتے ہوئے کہا۔

"وہ یہاں نہیں ہے۔" میں نے سنجیدگی سے جواب دیا۔

"پھر؟"

"اس کا جواب میں تمہارے دفتر چل کر دوں گا۔" میں نے بہت برداشت کرتے ہوئے جواب دیا۔ مجھے امید نہیں تھی کہ وہ میری بات آسانی سے مان لے گا۔مگر بادل ناخواستہ وہ آمادہ ہو گیا۔وہ اپنے کچھ دوسرے ماتحتوں کو چچا کے مکان کی نگرانی پر تعینات کر کے میرے ساتھ ہو لیا۔دفتر تک ہمارے درمیان کوئی بات نہیں ہوئی۔

اب میں اپنے آئندہ اقدام کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ڈپٹی بار بار کن انکھیوں سے مجھے گھور رہا تھا جیسے وہ میرے چہرے پر کچھ پڑھنے کی کوشش کر رہا ہو۔بہرحال میری بے نیازی اور بے پروائی سے وہ کچھ متاثر ضرور نظر آتا تھا۔دفتر پہنچ کر ڈپٹی نے مجھے ٹٹولنے کی کوشش کی۔ "خان صاحب۔بات ابھی ہمارے بس میں ہے۔اگر تم تزئین کو ہمارے حوالے کر دو تو معاملہ آگے نہیں بڑھے گا اور ہم بھی زحمت سے بچ جائیں گے۔"

میں نے کرسی پر بیٹھ کر پہلو بدلا اور نہایت اطمینان سے پوچھا۔

"تزئین کی گمشدگی کی اطلاع تم تک کس طرح پہنچی؟ میں اس محترم شخص کا نام جاننا ضرور چاہوں گا جس نے مجھ پر شبہ ظاہر کیا ہے۔"

"کیا تم یہی معلومات حاصل کرنے یہاں آئے ہو؟" ڈپٹی کے تیور بدلنے لگے۔ انکا اس وقت



میرے سر پر موجود نہیں تھی۔مجھے اس کی واپسی تک ڈپٹی کو الجھائے رکھنا تھا۔مجھے خود اس بات کا علم نہیں تھا کہ انکا کسی ارادے سے اور کہاں گئی ہے۔میں نے کچھ تامل کے بعد کہا۔ "یقین کرو تزئین کے بارے میں مجھے خود تشویش ہے کہ وہ اچانک کہاں غائب ہو گئی۔"

"تشویش کے بچے......" ڈپٹی غرا کر بولا۔ "کیا تم سیدھی طرح نہیں مانو گے؟"

"مجھے تمہارا یہ اندازِ گفتگو کچھ عجیب سا لگ رہا ہے۔لکھنو کی شائستگی اور شیرینی کی تو شہر شہر دھوم ہے۔یہاں میں یہ کیا دیکھ رہا ہوں۔"

"میرا اندازہ غلط تھا۔تم تو خاصے مشاق مجرم ہو۔" ڈپٹی نے طنزاً کہا۔

"تمہارے اور اندازے بھی غلط ثابت ہوں گے۔مشکل یہ ہے کہ لوگ میرے بارے میں ہمیشہ غلط اندازے لگاتے ہیں۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔

"شاید تم نے میرا نام نہیں سنا؟ میں خاصا مشہور آدمی ہوں۔"

"اور شاید میرے بارے میں رپورٹ کرنے والے نے بھی تفصیل سے میرا تعارف نہیں کرایا۔" میں نے ڈپٹی کو حقارت سے جواب دیا۔

"جس جگہ تم بیٹھے ہو یہ تھانہ ہے اور میں ڈی ایس پی ہوں۔یہاں بکواس کرنے والوں کی چمڑی ادھیڑ دی جاتی ہے۔اچھے اچھوں کے کس بل نکال دیے جاتے ہیں۔تم ان لوگوں کو نہیں دیکھ رہے ہو جو میرے ایک اشارے کے منتظر ہیں؟" ڈپٹی نے زچ ہو کر ان لوگوں کی طرف اشارہ کیا۔وہ لوگ آستینیں اوپر چڑھا رہے تھے۔

"میں بھی آخر بار...... جواب دے رہا ہوں۔" میں نے اطمینان سے کہا۔

میرے اس اطمینان اور پُرسکون لہجے سے ڈپٹی کشمکش میں پڑ گیا۔ایک بار پھر اس نے پیار محبت کے انداز میں مجھے سمجھانے کی کوشش کی کہ میں یہ راز چھپا کر بڑی سنگین غلطی کر رہا ہوں اور اپنی موت کو دعوت دے رہا ہوں۔میں مسکرا کر اس کی باتیں سنتا رہا۔اس رویے کی وجہ سے وہ چڑ گیا اور اس نے چار مشٹنڈوں کو اشارہ کیا۔

وہ ڈپٹی سے زیادہ برافروختہ نظر آ رہے تھے۔میرے نہ چاہنے کے باوجود گفتگو ایک ایسے مرحلے پر پہنچ گئی جہاں مفر کا کوئی راستہ نہیں تھا۔انکا ابھی تک غائب تھی۔ایسے چھوٹے سے معاملے میں پریتم لال کی شکتی سے کام لینا اچھا نہیں لگتا تھا۔رات تزئین کے معاملے میں پریتم لال کی شکتی نے بھی مجھے مایوس کیا تھا چنانچہ میں نے اسے پکارنا مناسب نہ سمجھا۔مجھے یقین تھا کہ انکا آئے گی لیکن اس کے آنے میں دیر ہو گئی اور جو میں نہیں چاہتا تھا وہ ہوا۔ڈپٹی کے چاروں سپاہی میرے پاس آ گئے اور ان میں سے ایک نے میرے گال پر ایک زوردار طمانچہ رسید کر دیا۔ابھی میں سنبھلنے بھی نہ پایا تھا کہ دوسرے شخص نے

میرے دوسرے گال پر بھرپور ضرب لگائی۔ مجھے طیش تو بہت آیا لیکن میں کسی آنے والے وقت کا خیال کر کے مسکراتا رہا۔ میری مسکراہٹ پر وہ اور مشتعل ہو گئے۔ پھر شدید قسم کے چار پانچ تھپڑ میرے گال پر پڑے اور میرا چہرہ خون کی حدت اور غصے کی شدت سے سرخ ہو گیا۔ ڈپٹی نے انہیں اشارے سے روک دیا اور مجھ سے مخاطب ہوا۔ ''کیا خیال ہے خان صاحب؟ یہ مطلع اور حسن مطلع تھا۔''

''مگر مقطع تک پہنچتے پہنچتے سخن گسترانہ بات آپڑے گی۔'' مجھے حیرت ہے کہ میں نے اپنے آپ کو کیسے قابو میں رکھا اور کس طرح مسکرا مسکرا کر جواب دیتا رہا۔

''تو گویا تم نہیں مانو گے؟'' ڈپٹی نے میری مسکراہٹ پر جل کے زہرخند سے کہا اور پھر ایک شخص کو اشارہ کیا۔ ''ذرا وہ گھوڑوں والا چابک تو خاں صاحب کو دکھاؤ، شاید کچھ عقل آجائے۔''

''کیوں اپنے برے دن بلا رہے ہو ڈپٹی!'' میں نے منہ بنا کر کہا۔

''اب تمہارا ریٹائرمنٹ کا وقت قریب ہے، کچھ تو اپنے بڑھاپے کا خیال کرو۔'' یہ کہہ کر میں اچانک کھڑا ہو گیا۔ میں سوچ رہا تھا کہ ڈپٹی کو اس گستاخی کی کوئی سزا دوں یا فی الحال سزا ملتوی رکھوں۔ یکا یک دو تین آدمیوں نے مجھے قابو میں کر لیا۔ جو شخص چابک لینے گیا تھا وہ ہاتھ میں ایک ہنٹر لہراتا ہوا واپس آیا مگر اسے دل کی حسرت نکالنے کا موقع نہیں ملا۔ باہر اچانک کھلبلی سی مچ گئی تھی۔ ڈپٹی نے ایک شخص کو باہر بھیجا کہ وہ اس افراتفری کا سبب دریافت کرے لیکن دوسرے ہی لمحے وہ چونک کر اٹینشن پوزیشن میں آگیا۔ کمرے میں موجود دوسرے مسٹنڈوں کا بھی یہی حال ہوا۔ میں نے گھوم کر دروازے کی جانب دیکھا۔ سوٹ بوٹ میں ملبوس ایک خوب صورت اور ادھیڑ عمر شخص ڈپٹی کو قہر آلود نظروں سے دیکھ رہا تھا۔

''مسٹر مراد! تم اس شخص کو یہاں کس مقصد سے لائے ہو؟'' آنے والے نے میری جانب اشارہ کر کے ڈپٹی سے پوچھا۔

''حضور! ابھی تو ہمارا مقصد پورا نہیں ہوا۔ یہ بڑا ڈھیٹ اور ماہر مجرم معلوم ہوتا ہے لیکن میں آپ کو یقین دلاتا ہوں جناب کہ شام تک لڑکی برآمد کر لی جائے گی۔'' ڈپٹی نے لرزتی ہوئی آواز میں جواب دیا۔

''ایڈیٹ!'' نووارد گرج کر بولا۔ ''میں نے تم سے کہا تھا کہ اشرفی بیگم کو گرفتار کرو۔ اس فاحشہ عورت نے اپنی لڑکی روپوش کر کے اس شریف آدمی کو پھنسوانے کی کوشش کی ہے۔''

''جی حضور!'' ڈپٹی نے چونکتے ہوئے کہا۔ اس کے چہرے پر الجھن اور حیرت نمایاں تھی۔ اس نے بولنا چاہا ''مگر......''

''آنکھیں کھول کر کام کرنا سیکھو مسٹر مراد!'' نووارد نے اسے کچھ بولنے نہیں دیا۔ ''مجھے تمہاری بہت شکایتیں موصول ہو رہی ہیں۔''

''معافی چاہتا ہوں حضور، یہ میری کوتاہی ہے۔ حکم سننے میں غلطی ہو گئی۔'' ڈپٹی کی آواز میں لرزش



تھی۔

''مجھ سے نہیں، جمیل احمد خان صاحب سے معافی مانگو اور میرے احکام کی تکمیل فوری طور پر کرو۔ میں اشرفی بیگم کو ایک گھنٹے کے اندر اندر حوالات میں دیکھنا چاہتا ہوں۔''

''یس سر۔ ایسا ہی ہوگا۔''

پھر نووارد نے جیب سے کوئی کاغذ نکال کر ڈپٹی کی جانب اچھال کر کہا۔ ''یہ ہے وارنٹ، سنبھالو۔''

اس کے بعد وہ شخص جس تیزی اور طنطنے سے آیا تھا، اسی تیزی اور شان سے واپس چلا گیا۔ ڈپٹی حیرت سے اسے جاتے دیکھتا رہا۔ شاید اسے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آرہا تھا۔ اس کی بوکھلاہٹ دیکھنے کے قابل تھی۔ نووارد کے جاتے ہی اس نے اپنے آدمیوں کو باہر جانے کا حکم دے دیا پھر میرے قریب آکر بڑی لجاجت سے بولا۔ ''جمیل صاحب، میری عقل گم ہو گئی ہے۔ بہرحال میں آپ سے معافی چاہتا ہوں، جو کچھ آپ کے ساتھ ہوا اس کے لئے میں بے حد شرمندہ ہوں۔''

''مسٹر مراد! تم میرے گالوں پر انگلیوں کے یہ نشانات دیکھ رہے ہو؟ انہیں مقطع نہ سمجھنا، یہ نشانات مجھے اس تھانے کے افراد کی ہمیشہ یاد دلاتے رہیں گے۔ جو باتیں میں بھول جاتا ہوں انہی سے لوگ امان میں رہتے ہیں۔''

ڈپٹی کے انداز میں ندامت تھی۔ صورت حال لمحوں میں بدل گئی تھی۔ ''میں معذرت خواہ ہوں جناب، مجھے امید ہے آپ وسیع القلبی کا ثبوت دیں گے۔ مجھے اس بات کا علم نہیں تھا کہ آپ کے اور یاور مرزا صاحب کے درمیان اتنے گہرے تعلقات ہیں اور آپ ان پر اس حد تک اثر ڈال سکتے ہیں کہ وہ بنفس نفیس یہاں تشریف لائیں۔ یقین کیجئے میرے کان دھوکا کھا گئے۔ میں فرض کی ادائیگی میں مصروف تھا۔'' ڈپٹی نے رحم طلب لہجے میں کہا۔

''یاور مرزا نے تمہیں کیا احکام دیئے تھے؟'' میں نے یاور مرزا کا نام سن کر چونکتے ہوئے پوچھا۔

''کچھ سمجھ میں نہیں آتا، بس جناب غلطی میری ہے، اب اسے جانے دیجئے۔'' ڈپٹی بہت سراسیمہ اور متفکر نظر آرہا تھا۔

''مجھے اجازت ہے؟'' میں نے طنزاً پوچھا۔

''ارے رے خان صاحب! اب اس قدر شرمندہ نہ کیجئے۔ آپ بصد شوق تشریف لے جاسکتے ہیں۔'' ڈپٹی نے عجز سے کہا۔

''مگر جانے سے پہلے میں ان چار مسٹنڈوں کو ایک نظر دیکھنا چاہتا ہوں جنہوں نے تمہارے اشارے پر گستاخی کی تھی۔''

''جناب، وہ حکم کے غلام ہیں، انہیں بھی معاف کر دیجئے۔''

’’نہیں، انہیں اندر بلاؤ۔‘‘ میں نے حکیمہ لہجے میں کہا۔

ڈپٹی نے مجبوراً گھنٹی بجائی اور ان چاروں کو بلایا۔ وہ چاروں جب ایک ساتھ برابر برابر کھڑے ہو گئے تو میں نے زہریلی نگاہوں سے انہیں گھورا اور جو کچھ کہنا تھا کہہ دیا۔ ڈپٹی کو ریشہ خطمی دیکھ کر انہوں نے مجرموں کی طرح گردن جھکا لی۔ میں نے ان میں سے ہر ایک کا نام پوچھا جیسے میں ان کا کوئی افسر ہوں۔ انہوں نے نیاز مندانہ اپنا اپنا نام بتایا۔ پھر میں یہ دلچسپ اور لذت انگیز کام انجام دے کر فوراً وہاں سے چلا آیا۔ ڈپٹی مجھے چھوڑنے باہر تک آیا۔ اس نے اپنے ماتحت کو میرے ہمراہ گھر تک روانہ کیا تا کہ وہ چچا جان کے گھر پر نگرانی کرنے والے آدمیوں کو ہٹا دے۔

☆==========☆==========☆

انکا نے بڑی ذہانت اور خوب صورتی سے حالات قابو میں کر کے ایک ہی وقت میں میری ساری مشکلیں حل کر دی تھیں۔ چچا جان سے باہر گلی ہی میں ملاقات ہو گئی۔ وہ میرے انتظار میں بہت بے تاب تھے۔ انہیں مطمئن کرنے کے لئے ایک بار پھر میں نے دروغ گوئی سے کام لیا۔ ڈپٹی کے ماتحت نے جاتے وقت ادب سے سلام کیا تو چچا جان پورے طور پر مطمئن ہو گئے۔ اس روز میں دن بھر گھر میں رہا۔ یہ سب کچھ تو ہو گیا تھا مگر تزئین کہاں تھی۔ یہ اب تک معلوم نہیں ہو سکا تھا۔ رخسانہ اور مالا دن بھر میری پریشانی کا سبب پوچھتی رہیں اور میں ٹالتا رہا۔ رخسانہ تو کسی طور مان گئی لیکن مالا کا اصرار بڑھتا گیا۔ میں اسے کچھ بتا کر پریشان کرنا نہیں چاہتا تھا۔ بہانے جوڑتا، عذر تراشتا اور پہلو بچاتا رہا۔ انکا کے مشورے کے بغیر تزئین کے سلسلے میں کوئی اقدام اٹھانے سے میں نے جبراً وقہراً احتراز کیا اور یہ کرب ناک دن گزار دیا۔ مجھے کسی پہلو چین نہیں تھا۔ چہرے سے لاکھ چھپاتا تھا۔ لیکن دل کا حال چھپتا نہیں تھا۔ مالا کچھ سمجھی، کچھ نہیں سمجھی۔ میں اسے گدگداتا اور بہلاتا رہا اور وہ میری آغوش میں روٹھتی منتی رہی۔

دوسری صبح ایک اخبار نے تزئین کی گمشدگی، اشرفی بیگم کی گرفتاری اور یاور مرزا کی طرف سے جاری کیے جانے والے وارنٹ کی تفصیل شائع کر دی۔ تزئین کی گمشدگی کی خبر نے لکھنؤ کے منچلے نوابین میں کھلبلی مچا دی۔ نہ جانے کون کون اس درِ نایاب کو سینے سے لگانے کی آس لگائے بیٹھا تھا۔ میرے اضطراب کا جو حال تھا وہ میں کیا بیان کروں۔ اخبار کے مطالعے نے میری حالت دگرگوں کر دی۔ مالا کل سے مجھے پریشان کر رہی تھی اور میرے چہرے کی ویرانی دیکھ دیکھ کر کڑھ رہی تھی۔ اس نے مجھے سوچوں میں غرق پایا تو میرے قریب آ کر بولی۔ ’’کیا آپ مجھے بھی نہیں بتائیں گے؟‘‘

’’کل سے یوں ہی طبیعت پر ذرا گرانی ہے، کوئی خاص بات نہیں ہے۔ تم فکر مت کرو۔‘‘ میں یہ جملہ کئی بار کہہ چکا تھا۔

’’نہیں۔ آپ ضرور مجھ سے کوئی بات چھپا رہے ہیں۔‘‘ مالا روہانسی ہو گئی۔



’’نہیں میری رانی ایسی کوئی بات نہیں ہے‘‘ میں نے مسکرانے کی کوشش کی۔

’’آپ میری قسم کھائیے۔‘‘

یہ مجھ سے ممکن نہیں تھا کہ مالا کے سامنے، اس کی جھوٹی قسم کھاؤں۔ یہ اس وجہ سے نہیں کہ مجھے قسم وغیرہ پر اعتبار تھا یا نہیں تھا بلکہ اس لیے کہ مالا مجھے بہت عزیز تھی۔ کچھ سوچ کر میں نے اسے سینے سے لگا لیا۔ انگلیوں سے کنگھی کرتے ہوئے کہا۔ ’’تمہاری موجودگی میں بھی میں پریشان رہ سکتا ہوں بھلا، پگلی!‘‘

’’آپ مجھے بہلا رہے ہیں۔ جب تک آپ کچھ بتائیں گے نہیں، میرا من شانت نہیں ہوگا۔‘‘ مالا نے روٹھتے ہوئے کہا۔

میں نے ہر چند مالا کو ٹالنے کی کوشش کی لیکن اس کا اصرار بڑھتا گیا۔ مالا مجھ سے انکا کے بارے میں پوچھنے لگی کہ وہ کہاں ہے؟ میں نے اِدھر اُدھر کی باتیں کر کے اس کی توجہ منعطف کرنا چاہی لیکن میری صبح کی غیر حاضری اور میرے چہرے کے بدلتے رنگ دیکھ کر وہ خاصی مشکوک ہو گئی تھی۔ میری ٹال مٹول پر وہ دل گرفتہ لہجے میں کہنے لگی کہ اس نے رات ایک بھیانک خواب دیکھا ہے۔ خواب کی تفصیل سن کر میں دنگ رہ گیا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے سارے واقعات مالا رانی کے سامنے ہوئے ہوں۔ تزئین سے میری ہمدردی، اشرفی بیگم سے چپقلش، تھانے میں معرکہ آرائی اور میری پریشانیوں کا سارا احوال اس نے من و عن سنا دیا۔ یہ خواب اتنی تفصیل اور جزئیات کے ساتھ اس نے سنایا کہ میں پھٹی پھٹی آنکھوں سے اس کا منہ تکنے لگا۔ یہ سب اس کی پریشان خیالی یقیناً نہیں تھیں۔ مجھے یقین ہو گیا کہ پریتم لال کی آتما یا اس کے دوست جگدیو نے مالا کو میرے بارے میں سب کچھ بتا دیا ہے۔ اب کچھ چھپانا بیکار تھا۔ پریتم لال کی غیر معمولی قوت مالا پر سایہ کیے ہوئے تھی۔ میں نے تزئین کے سلسلے میں شروع سے آخر تک کے کوائف اسے سنا دیے۔ میں تزئین کو غلاظت کے گڑھے سے نکال کر ایک عمدہ اور پاکباز زندگی کی طرف لے جانا چاہتا تھا۔ ظاہر ہے کہ مالا کو اس نیک کام میں کیا اعتراض ہو سکتا تھا۔ جب میں نے اسے بتایا کہ تزئین کی گمشدگی کا پتا چلانے میں پریتم لال کی شکتی نے بھی میری مدد نہیں کی تو اس کی آنکھوں میں سرخی آ گئی۔ میں نے سوچا کہ اگر مالا پریتم لال سے کچھ طلب کرنے کی آرزو کرے تو پریتم لال کی آتما اسے مایوس نہیں کرے گی اس لیے میں نے مالا سے اصرار کیا۔ ’’تم اپنے طور پر پریتم لال کو یاد کرو شاید مجھ سے کوئی غلطی ہو گئی ہے جس کی بنا پر میں تمہارے بابا کی توجہ سے محروم ہوں لیکن تمہاری بات پریتم لال کی شکتی کسی طرح نہیں ٹال سکتی۔‘‘ مالا کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ کس طرح پریتم لال سے مدد لے سکتی ہے۔ میں نے کہا ’’صرف خواہش کرو، صرف آرزو کرو کہ تمہارے شوہر کی مراد بر آئے۔‘‘

وہ بڑے پیار اور گداز سے کہنے لگی۔ ’’میری تو ہمیشہ سے یہ آرزو رہی ہے کہ آپ ہر دکھ سے بچے رہیں۔ آپ پر کوئی آنچ نہ آئے۔‘‘

ہم دونوں گفتگو کر رہے تھے۔ مالا مجھ سے اپنی شدید محبت کے اظہار میں پیش پیش تھی کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ چچا جان گھر میں موجود نہیں تھے۔ اس سے قبل کہ رخسانہ یا کوئی اور شخص دروازے پر جاتا، میں خود ہی مالا کو اپنی آغوش سے علیحدہ کر کے دروازے کی طرف لپکا۔ جب میں نے دروازہ کھولا تو حیرت سے اچھل پڑے۔ میرے سامنے وہی لمبی داڑھی والا سادھو جگد یو موجود تھا جس نے کلکتے سے میرے فرار اور چچا جان کی بازیابی میں پراسرار طور پر میری مدد کی تھی۔ اسے دیکھ کر میرا سانس رک گیا۔ انکا نے مجھے بتایا تھا کہ جگد یو ایک بڑا گیانی دھیانی سادھو ہے۔ میں پھٹی پھٹی نظروں سے جگد یو سادھو کو دیکھنے لگا۔ میں کچھ کہنا چاہتا تھا لیکن الفاظ میرے حلق میں اٹک گئے۔ جگد یو مجھے خوف زدہ دیکھ کر کہنے لگا۔ ”کیا دیکھ رہا ہے مورکھ؟ کیا تجھے کم دکھائی دیتا ہے؟ ہاں تیرے نین بھٹکتے ہیں؟“

”مہاراج! تم؟“ میں وفورِ مسرت سے بولا۔ ”پدھاریئے۔“

”زیادہ بات نہ کر۔“ جگد یو رکھائی سے بولا۔ ”دیکھ رے میرے متر پریتم لال کی بیٹی کا دل مت دکھانا۔“

”مہاراج! میں...... میں تو اسے اپنی جان سے بھی زیادہ عزیز رکھتا ہوں۔“ میں نے ڈرتے ڈرتے کہا کیونکہ جگد یو آج کچھ ناراض معلوم ہوتا تھا۔

”باتیں مت بنا۔“ جگد یو ڈپٹ کر بولا۔ ”اپنے گھر کی فکر کر۔ ناری کا چکر برا ہوتا ہے۔ تو گھن چکر بن گیا ہے پرنتو اتنا یاد رکھنا کہ مالا کو تجھے پریتم لال نے دان کیا تھا۔“

”مالا میری جان ہے مہاراج!“ میں نے جلدی سے کہا۔ ”کیا مہاراج اندر نہیں پدھاریں گے؟ کیا مالا سے نہیں ملیں گے؟“

مگر جگد یو سادھو نے میری بات پر کوئی دھیان نہیں دیا۔ اسے اپنے دروازے پر دیکھ کر میرے اوسان خطا ہو گئے تھے۔ بہت کچھ کہنے کو جی چاہتا تھا لیکن میں کچھ کہہ نہیں پا رہا تھا۔ بہت کچھ پوچھنا چاہتا تھا مگر زبان لڑکھڑا رہی تھی۔ نرگس کا قاتل بدری نرائن کالی کے مندر میں پناہ گزین ہو کر کسی جاپ میں مگن تھا۔ میں اس کے بارے میں پوچھنا چاہتا تھا۔ تزئین کے متعلق جاننے کا خواہش مند تھا جو انکا کی دسترس سے بھی دور ہو گئی تھی۔ میں جگد یو سے بہت سے سوال کرنے اور دستِ طلب بڑھانے کے لئے مضطرب تھا لیکن ہمت نہیں پڑ رہی تھی اس لیے میں خاموش رہا۔ سادھو نے کہا۔ ”تجھے ویشیا کی پتری ستا رہی ہے؟“

”ہاں مہاراج۔“ میں بے اختیار ہو گیا پھر فوراً سنبھل کر بولا۔ ”تزئین سے میرا پیار گنگا جل کی طرح پوتر ہے مہاراج۔ میرے من میں کوئی پاپ نہیں ہے۔“

”مجھے اپنے من کا حال بتاتا ہے پاگل؟“ سادھو جگد یو نے نفرت سے کہا۔ ”تو جس چھوکری کے



لئے بیاکل ہے اسے ایک مہان شکتی نے اس نگر سے ہٹا دیا ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو اس کا جیون نشٹ ہو جاتا۔ وہ برباد ہو جاتی اور پھر تو بھی خون کے دریا میں نہانے سے باز نہ آتا۔“

”اب وہ کہاں ہے مہاراج؟ اس کی سہائتا کس نے کی تھی؟“ میں نے بے قراری سے پوچھا۔

”جلدی نہ کر۔ شانت رہ، سمے کا انتظار کر۔“ سادھو نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ ”جس مہان شکتی نے لڑکی کی سہائتا کی ہے اس کا گیان دھیان اپرم پار ہے۔ تو اس کے بارے میں کچھ بھی نہیں جان سکتا۔“

جگد یو۔ سادھو کی زبانی تزئین کی خیریت سن کر مجھے قدرے سکون آ گیا لیکن میں تو اس سے کچھ اور بھی معولم کرنا چاہتا تھا بڑی مشکل اور انتظار کے بعد اس نے درشن دیے تھے۔ میں یہ موقع بھی ہاتھ سے کھو بیٹھتا تو پھر نہ جانے کب اس سے ملاقات ہوتی مگر جگد یو سادھو میرے مزید استفسار سے قبل ہی ایک پل میں میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ میں اندر پہنچا تو مالا بے تابانہ میرا انتظار کر رہی تھی۔ میں نے جاتے ہی اسے وارفتگی سے گلے لگا لیا اور جگد یو سادھو سے ملاقات کا پورا قصہ اسے سنا دیا۔

کوئی دو دن بعد ذرا سکون محسوس ہوا تھا جیسے سر سے کوئی بوجھ اتر گیا ہو۔ جیسے شدید حبس کے بعد لطیف ہوائیں چلنے لگی ہوں۔

تقریباً چار دن تک لکھنؤ کے ان نوابوں کے ہاں ہلچل مچی رہی جو تزئین کی نتھ اتارنے کے نیلام میں بڑھ چڑھ کر بولی لگانے کے لئے کمر بستہ تھے۔ یوں تو لکھنؤ کے بازارِ حسن میں ایک سے ایک حسین لڑکی موجود تھی۔ نوابین کی دلبستگی کے لئے سارے ہندوستان سے پری چہرہ دوشیزائیں لکھنؤ لائی جاتی تھیں لیکن تزئین جیسی لڑکیاں بازارِ نشاط میں شاذ و نادر ہی آتی ہیں اور جب آتی ہیں تو قیامت مچا دیتی ہیں۔ میں جگد یو سادھو کی آمد اور اس کی یقین دہانی کے بعد پوری طرح مطمئن ہو گیا تھا لیکن بااثر، باذوق اور زندہ دل نوابین نے انتظامیہ کو ایک پل چین نہیں لینے دیا۔ پولیس نے کئی مرتبہ بازارِ حسن پر چھاپے مارے، جہاں جہاں ممکن تھا۔ انہوں نے تلاشی لی۔ جیسے جیسے دن گزر رہے تھے، تزئین کی پراسرار گمشدگی کا سراغ ملنا دشوار ہو رہا تھا۔ معاملہ پیچیدہ اور نازک ہوتا جا رہا تھا۔ اب اس کیس میں اغوا کے بجائے قتل کے شبہے نے جڑ پکڑ لی تھی، قیاس آرائیوں کا ایک سلسلہ تھا جو ختم نہیں ہو رہا تھا۔ انکا چار روز سے غائب تھی۔ دوسری طرف اشرفی بیگم یہ سن کر ششدر رہ گئی کہ یاور مرزا نے اس کی گرفتاری کے پروانے پر دستخط کیے ہیں اور خود اپنے زبان سے ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ مراد کو اس کی گرفتاری کا حکم بھی صادر فرمایا ہے۔ کوچہ حسن کی اس زمانہ ساز عورت نے پولیس کو بیان دیتے وقت کمال ہوشیاری سے تزئین کے غائب ہونے کا ذمے دار یاور مرزا کو ٹھہرایا۔ اس نے اپنے بیان میں ایک ایسی من گھڑت کہانی سنائی کہ عالی جناب یاور مرزا بھی چکرا گئے۔ بات جب تحقیق و تفتیش تک پہنچی تو یاور مرزا کی اور بہت سی بدعنوانیوں سے پردہ اٹھا اور عجیب عجیب شرم ناک انکشافات ہوئے اور اس سے پہلے کہ وہ اپنے بچاؤ کے لئے کوئی قدم

اٹھاتا یا صفائی پیش کرتا، اسے اوپر سے آنے والے ایک ہنگامی حکم کے تحت فوری طور پر معطل کر دیا گیا۔ تزئین کے اغوا کے سلسلے میں اس سے باز پرس ہوئی۔ یاور مرزا کو اپنا ہوش کہاں تھا، اس کے دل و دماغ پر تو کسی اور کا قبضہ تھا۔ اس کے فرشتوں کو بھی حقیقت حال کا علم نہیں تھا۔ اگرچہ وہ اس معاملے میں بے قصور تھا مگر اشرفی بیگم کے پرانے شناساؤں اور نمک خواروں نے یاور مرزا کے خلاف ایسی ایسی شہادتیں پیش کیں کہ وہ گلے گلے تک پھنس گیا۔ لکھنؤ میں بعض نوابین کے غنڈوں اور پالتو مسٹنڈوں کا ایک جال بچھا ہوا تھا۔ انہوں نے یاور مرزا کے خلاف محاذ بنا لیا۔ ہر شخص ایک دوسرے پر الزام دھر رہا تھا۔ یہ مسئلہ سب کے لیے خاصا تشویشناک ہو گیا تھا کہ اس پری وش کو آخر کون صاحب نظر اٹھا لے گیا ہے۔ میرے لیے اب اس واقعے نے بڑی دلچسپ صورت اختیار کر لی تھی۔ میں قیاس آرائیوں کی سن گن لینے کے لئے گھر سے باہر نکلتا اور لطف اٹھا کر گھر چلا آتا، عموماً میرا زیادہ وقت گھر پر ہی گزرتا اس عرصے میں محلے کے کئی مصیبت زدہ لوگ مجھ سے اپنے دکھوں کا مداوا چاہنے آئے مگر میرے پاس انکا نہیں تھی۔ میں نے کسی نہ کسی طرح انہیں ایک ہفتے بعد آنے کی تلقین کر کے جان چھڑائی۔ غرض ایک عجب تماشا ہو رہا تھا۔ روزانہ نئی نئی چونکا دینے والی خبریں سننے کو ملتی تھیں۔ یاور مرزا تو معطل ہو ہی چکا تھا۔ کچھ اور افسران لکھنؤ سے تبادلہ کر کے دور دراز شہروں میں بھیج دیے گئے تھے۔ انہی میں ناظم علی بھی شامل تھا۔

پانچویں روز انکا میرے سر پر واپس آ گئی۔ یاور مرزا کی معطلی کے بعد انکا کا کام بڑی حد تک ختم ہو چکا تھا۔ چار پانچ روز کی جدائی نے مجھے بھی خالی خالی سا کر دیا تھا۔ جب وہ آئی تو اس کے چہرے پر تھکن اور اضمحلال کے آثار تھے۔ آنکھیں خوابیدہ سی تھیں، وہ کچھ ناراض سی تھی، میں نے اسے منانے کے لئے اس کی ذہانت اور بروقت اقدام کی تعریف کی اور اپنے سابقہ رویے پر ندامت کا اظہار کیا۔ انکا خاموشی سے سب کچھ سنتی رہی کچھ بولی نہیں۔ غرضیکہ میں نے شدت اختیار کی اور اسے اپنی محبت کا ہر طرح یقین دلایا اور کہا کہ مجھ پر اس کی جدائی بڑی شاق گزر رہی تھی، اسے کچھ یقین آیا اور وہ راضی ہوئی، سنجیدگی سے کہنے لگی۔ ''جمیل، تم بہت دکھ پہنچاتے ہو، جانتے ہو میں مسلسل پانچ روز اس بد دماغ یاور مرزا کے سر پر رہی ہوں اور اس دوران میں ایک پل سکون نہیں ملا۔ اب میں اس کا ذہن اس قدر مفلوج کر آئی ہوں کہ وہ ہفتے ڈیڑھ ہفتے تک اس معاملے کے بارے میں کچھ سوچ ہی نہیں سکتا۔''

''تمہاری انہی اداؤں پر تو ہم نثار ہیں؟'' میں نے اسے چھیڑا۔

''مگر دیکھ لینا۔ وہ وقت قریب آ رہا ہے جب یہ ادائیں بھی کام نہیں آئیں گی۔ تمہاری جذباتی پن اور تمہارے اندر بیٹھا ہوا شریر بچہ کسی دن ضرور کوئی بڑا ستم ڈھائے گا۔''

''اس شریر بچے کی ساری شرارتیں تمہارے دم سے ہیں۔ جب تک تم موجود ہو، یہ شریر بچہ اور شرارتیں کرتا رہے گا۔'' میں نے اس کی طرف ناز سے دیکھتے ہوئے کہا۔



''میں ایک آنی جانی چیز ہوں، ایک چھلاوا ہوں۔''

''مگر تمہارا اور میرا ساتھ عمر بھر کا ہے۔ میں تمہارے بغیر زندگی کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔'' میں نے سنجیدہ ہو کر کہا۔

''بہتر ہے کہ ابھی سے میرے بغیر زندگی گزارنے کی عادت ڈالو۔ کل کا کوئی بھروسا نہیں۔ کسے پتا ہے کل کیا ہو جائے؟'' انکا اداسی سے بولی۔

''انکا اداس باتیں نہ کرو، بعض اوقات میں سوچتا ہوں کہ تمہارے بغیر میں کیا ہوں؟ تمہیں مجھ سے علیحدہ کر دیا جائے تو میں کچھ بھی نہیں ہوں۔ تم میرے وجود اور میری شخصیت کا ایک حصہ بن گئی ہو۔ تم سے وابستگی برقرار نہ رہے تو جمیل احمد خاں کی اپنی حیثیت کیا رہ جائے گی؟ تمہارے بغیر یہ صاحب کس کھیت کی مولی ہیں؟''

''تمہیں قسمت بار بار سکھ کے دن گزارنے کا موقع دیتی ہے مگر تمہاری ہنگامہ ساز طبیعت باز ہی نہیں آتی۔''

''اب مجھ سے عام آدمیوں کی طرح زندگی نہیں گزاری جاتی۔''

''تو پھر زندگی بھر یہی ہوتا رہے گا۔ تم زندگی بھر مجھے پریشان کرتے رہو گے اور خود بھی پریشان ہوتے رہو گے۔''

''یہ سب کچھ تمہارے ہی دم سے ہے انکا تم جو میرے وجود کا ایک حصہ ہو۔''

''مجھ پر اتنا تکیہ نہ کرو جمیل۔ تم پہلے ہی بہت دکھ اٹھا چکے ہو۔''

میرے اس شدید جذباتی رویے اور گرم جوش باتوں نے انکا کی ناراضی دور کر دی۔ وہ چہکنے لگی اور اس کے چہرے پر شادابی آ گئی۔ پھر وہ مجھے اپنی کارکردگی کی تفصیل بتاتی رہی۔ اس نے صورت حال کچھ اس طرح قابو میں کی تھی کہ میں کس طرح زد پر نہیں آتا تھا۔ اس کا تھکا ہوا چہرہ دیکھ کر میں نے اسے تاکید کی کہ وہ اب باتیں کرنا بند کرے، ایک عمر پڑی ہے باتیں کرنے کیلئے۔ ''جان! اب تم سکون سے کچھ دیر آرام کر لو۔'' میں نے بڑے پیار سے کہا۔

جلد ہی وہ میرے سر پر خراٹے لینے لگی اور مجھے احساس ہوا کہ وہ کتنی تھکی ہوئی تھی۔ میں نے اپنے سر پر ہاتھ پھیر کر جیسے انکا کو پیار سے تھپکیاں دیں۔ کاش میری پیاسی اور مرتعش انگلیاں اس کا لمس چکھ سکتیں، میں سینہ چیر کر اسے دل میں بٹھا لیتا۔

چھٹے دن گھر میں پڑے پڑے طبیعت اکتا گئی۔ میں نے مالا نے اجازت لی۔ اس عرصے میں اس نے مجھے تنہا بہت کم گھر سے باہر نکلنے دیا تھا۔ جب انکا آ گئی تو وہ میری طرف سے مطمئن ہو گئی۔ اس شام طبیعت بہت گھبرا رہی تھی۔ جی چاہا کہ ذرا بازار حسن چلنا چاہیے اور اشرفی بیگم کے بالا خانے پر رنگ جمانا چاہیے۔ انکا نے بتایا کہ اشرفی بیگم نواب حسن علی خاں کے ایک ملازم کی ضمانت پر رہا کر دی گئی ہے۔ چنا



Downloaded from Paksociety.com

نچہ مجھے اس سے ملنے کا اشتیاق پیدا ہوا۔ عام حالات میں اشرفی بیگم کے بالا خانے پر جانے کا خیال بھی نہیں کیا جا سکتا تھا لیکن یہ میرا معاملہ تھا۔ اشرفی بیگم کے بالا خانے پر جانے سے پہلے میں تفریح طبع کے لئے یونہی ایک اور طوائف ناز کے ہاں گیا۔ میں نے اس کے بڑے چرچے سنے تھے۔ معلوم ہوا تھا کہ تزئین کی گمشدگی کے بعد اس کا کاروبار چمک گیا ہے۔ میں جب وہاں پہنچا تو شروع شروع میں تو میری آمد پر کسی نے کوئی خاص توجہ نہیں دی لیکن جب میرے ٹوٹے ہوئے ہاتھ پر سازندوں کی نظر پڑی تو ان کے چہروں کا رنگ بدل گیا۔ انہوں نے اشاروں اشاروں میں رقاصہ ناز کی سب سے قیمتی لڑکی ماہ پارہ کو بتایا کہ ان کے ہاں کون آیا ہے؟ مجھے دیکھ کر مہ پارہ کے گھنگھرو اور کنگن بڑی تیزی سے چھن چھنانے لگے اور اس کے رقص میں گرمی آ گئی۔ مجھے وہ بہت اچھی لگی اور میں نے اس کا نام اپنے دل کی اس ڈائری میں لکھ لیا جس میں میری منتخب لڑکیوں کے نام مندرج تھے۔ ماہ پارہ نے ناز و ادا سے مجھے رجھانے کی کوشش کی۔ میں روپے لٹاتا رہا۔ دوسرے تماش بین متاثر ہوتے رہے۔ کوئی ایک دو غزلیں سننے کے بعد میں نے وہاں سے اٹھنے کا ارادہ کیا تو نازک ادا مہ پارہ نے بجلی کی طرح میری طرف لپک کر میرا ہاتھ پکڑ لیا۔

"کیا آپ ابھی سے جا رہے ہیں؟" اس نے کمال عشوے سے کہا۔ "ابھی تو رات بھیگی بھی نہیں۔"

"مجھے افسوس ہے ماہ پارہ، مگر میں وعدہ کرتا ہوں کہ جلد ہی پھر آؤں گا۔ تمہارے جمال افروز نظارے تو راحت جاں ہیں۔" میں نے ایک ماہر اور تجربہ کار شکاری کی طرح کہا۔

"ابھی اور ٹھہر جائیے۔" ماہ پارہ نے اس طرح کہا جیسے برسوں سے میری شناسا ہو۔

میں نے اپنی جیب میں ہاتھ ڈالا اور نوٹوں کی ایک گڈی نکال کر کھولی۔ جب گڈی کے نوٹ بھر بھرائے تو میں نے وہ اس کے سر پر نچھاور کر دیے۔ وہ شرما گئی اور بہت خوب صورت معلوم ہوئی۔ اسے آغوش میں لینے کو جی تڑپا مگر یہاں یہ بات زیب نہیں دیتی تھی۔

"اس کی ضرورت نہیں۔ آپ اس کے بغیر بھی تشریف لا سکتے ہیں۔" ماہ پارہ نے خالص گھریلو لڑکیوں کے انداز میں کہا۔

"یہ میرے جذبات کا اظہار ہے۔" میں نے شوخی سے کہا۔

"دوبارہ آنے کا وعدہ کیجئے۔" اس نے اصرار کیا۔

"وعدہ!" میں نے مسکرا کر کہا اور اس کے ہاتھ کا بوسہ لے لیا۔

"میں منتظر رہوں گی۔" وہ اشتیاق سے بولی۔

"مجھے یقین ہے۔" یہ کہہ کر میں وہاں سے چلا آیا۔ مہ پارہ کے دلنشین انداز سے طبیعت خوش گوار ہو گئی تھی۔ انکا بھی موڈ میں نظر آ رہی تھی۔ وہ مجھے مہ پارہ کے متعلق بتانے لگی کہ تمام اونچے درجے کی طوائفوں میں تزئین کی گمشدگی اور اشرفی بیگم کی گرفتاری کی خبر عام ہو گئی ہے۔ ساتھ ہی تزئین سے



تمہارے گہرے تعلق کا بھی سب کو علم ہے۔ تمہاری دلیری اور شجاعت کے بھی خوب چرچے ہوتے ہیں۔ مہ پارہ اسی وجہ سے تم پر سب سے زیادہ ملتفت ہوئی۔" ویسے ان غیر معمولی واقعات اور زمانے کے سرد و گرم میں ایک طویل عرصہ گزارنے کے بعد بھی میری ظاہری شخصیت کے شکوہ و جاہت اور وقار میں کوئی خاص فرق نہیں آیا تھا۔ ہاں مجھے اپنے ایک ہاتھ کی کمی کا شدت سے احساس ہوتا تھا۔ میں سمجھتا تھا، اس ہاتھ کے بدلے میرے پاس انکا، مالا اور پریتم لال کی شکتی موجود ہے۔ میرا خیال تھا یہ سودا مہنگا نہیں۔ اشرفی بیگم کا بالا خانہ قریب آ گیا۔ دروازے پر بیٹھے ہوئے ایک کرتہ پوش شخص نے مجھے گھور کر دیکھا لیکن روکنے کی ہمت نہ کر سکا۔ اشرفی بیگم کے ہاں حسن کی دکان گزشتہ روز سے دوبارہ لگنا شروع ہوئی تھی۔ نہ جانے اس نے تزئین کا صدمہ کس طرح برداشت کیا ہوگا؟ اس نے بالا خانے کی رونق قائم رکھنے اور اپنے نام پر حرف نہ آنے دینے کے لئے کاروبار ساز و آہنگ پھر سے شروع کر دیا تھا۔ اوپر پہنچتے پہنچتے مست و لطیف خوشبوؤں نے مجھے اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ اندر غزالہ بڑی دلکش لے میں کوئی غزل گا رہی تھی۔ جب میں پہنچا تو طبلچی کے ہاتھ اچانک ٹھہر گئے۔ ہارمونیم سرد پڑ گیا اور گھنگھرو خاموش ہو گئے۔ اس اچانک سکوت پر سب نے دروازے کی طرف دیکھا، جہاں میں کھڑا تھا۔ گھنگھروؤں کے وقفے دار چھناکے سے مجھے غزالہ کے پاؤں میں لرزش کا احساس ہوا۔

اشرفی بیگم وہاں موجود نہیں تھی۔ میں ایک گاؤ تکیے کا سہارا لے کر اطمینان سے بیٹھ گیا اور اس بات کے انتظار میں رہا کہ رقص شروع ہو۔ یکایک غزالہ کچھ سوچ کر متحرک ہوئی اور اس کے پیر چھنچھنائے اور غزل دوبارہ چھڑ گئی۔ مگر اب اس کی آواز میں وہ بات نہیں تھی جو پہلے تھی۔ وہ نغمگی نہ جانے کہاں رخصت ہو گئی تھی۔ وہ رقص کے دوران کبھی کبھی مجھ پر نفرت کی ایک نظر ڈال لیتی تھی اور میں مسکرا دیتا تھا۔ جب وہ کافی دیر تک میرے قریب نہ پھٹکی تو میں نے جیب سے ایک بڑا نوٹ نکالا اور اپنے ہاتھ میں پکڑے رہا اور یہ سوچا کہ غزالہ کو چار و ناچار اس طرف آنا ہوگا لیکن وہ میری جانب آنے سے جھجکتی رہی۔ میں نوٹ تھامے اس کی طرف دیکھتا رہا۔ اس نے نظریں پھیر لیں، اس کی یہ گستاخی دوسرے لوگوں نے بھی محسوس کی۔ سازندے نے اسے اشارہ کیا اور دور بیٹھی ہوئی گلبدن نے بھی مجبور کیا کہ وہ میرے پاس آئے۔ نتیجتاً وہ میرے پاس آ گئی۔ مگر اس طرح کہ اس کی آنکھیں خون برسا رہی تھیں۔ میرے قریب آ کر اس نے میر کی غزل کا یہ شعر پڑھا۔

بار بار اس کے در پہ جاتا ہوں
حالت اب اضطراب کی سی ہے

جیسے ہی وہ اٹھنے لگی، میں نے دوسرا نوٹ نکال لیا۔ وہ بپھر اٹھی۔ میں نے بھی اپنا عمل دہرایا۔ آخر وہ چڑ سی گئی۔ اس کے تیکھے اور نفرت زدہ انداز میں کوئی فرق نہیں آیا تھا۔ میں دس منٹ میں کوئی ایک ہزار

روپے لٹا چکا تھا اور مزید پیسے لٹانے پر بھی آمادہ تھا لیکن وہ بیزاری سے اٹھ گئی۔ اس نے میرا نوٹ اپنی نازک دودھیا ہتھیلی پر مسل کر میرے منہ پر مار دیا۔ اس کی اس حرکت پر برہم ہو کر میں نے انکا کو اشارہ کیا۔ ادھر انکا میرے سر سے رینگی اور ادھر غزالہ کی حالت میں فرق آگیا۔ اس کی آواز بھرا گئی۔ اس نے اپنے بال نوچنا شروع کر دیے اور دیوانی عورتوں کی طرح اودھم مچانے لگی۔ گلبدن نے اسے پکڑا اور سازندوں کی مدد سے اسے اندر بھجوا دیا۔ کسی نے اندر جا کر اشرفی بیگم کو خبر کر دی تھی کہ میں آیا ہوا ہوں۔

غزالہ کی جگہ شمیم نے سنبھال لی تھی اور غزل سرا تھی۔ میں اس طرح بے نیاز اور پُرسکون بیٹھا ہوا تھا جیسے کچھ جانتا ہی نہیں ہوں، جیسے کچھ ہوا ہی نہیں ہے۔ شمیم ان سب سے زیادہ دلکش تھی۔ اس نے آتے ہی میرے طرف توجہ دی۔ اس کافر ادا دوشیزہ سے میں پہلے ہی متاثر تھا۔ تھوڑی دیر بعد اشرفی بیگم ویران ویران سی کمرے میں داخل ہوئی۔ وہ مجھے دیکھ کر سیدھی میرے پاس آئی اور سرگوشی میں کہنے لگی۔

''خان صاحب! اب آپ یہاں کیا لینے آئے ہیں؟ یہ محفل تو اجڑ چکی۔''

میں نے افسوس بھرے لہجے میں پوچھا۔ ''تزئین کا کچھ پتا چلا؟''

''خدا ہی بہتر جانتا ہے۔'' اشرفی بیگم نے سرد آہ بھر کر کہا۔ ''مگر اس کے اغوا کے مجرم بہت جلد کیفر کردار کو پہنچ جائیں گے۔ میری رسائی بھی دور دور تک ہے۔'' اس نے معنی خیز انداز میں میری طرف دیکھا۔

''بلاشبہ اس میں کیا شک ہے۔'' میں نے اس کے لہجے کی گرمی محسوس کر کے کہا۔

''اگر تزئین نہیں ملی تو کشت و خون تک نوبت پہنچ سکتی ہے۔ میں ایک طوائف ضرور ہوں لیکن میرے بھی کچھ سماجی حقوق ہیں۔'' اس نے دھمکی کے انداز میں کہا۔

''اشرفی بیگم تمہیں بھی شہری حقوق حاصل ہیں۔ مگر تم پہلے ہی اپنی غلط سوچوں اور غلط فیصلوں سے کافی زک اٹھا چکی ہو۔ اس بارے ذرا احتیاط سے کام لینا۔'' میں نے طنزاً کہا۔

''احتیاط......'' وہ زہرخند سے بولی۔ ''احتیاط سے آپ کی کیا مراد ہے خان صاحب!''

ہمارے درمیان تلخ و ترش جملوں کا تبادلہ ہوتا رہا۔ مجھے اندازہ ہوا کہ وہ تزئین کے اغوا کا ذمے دار مجھے سمجھتی ہے اور میرے خلاف شدید انتقام کا جذبہ رکھتی ہے۔ اس نے بڑی بڑی باتیں کیں۔ بالواسطہ طور پر دھمکیاں دیں۔ میں بھی اسے چھیڑتا رہا لیکن شمیم پر برابر نظر کیے رہا۔ اس بات سے وہ اور بھی برا فروختہ ہوگئی۔ میرے بے تحاشا روپے لٹانے کو اس نے اچھی نظر سے نہیں دیکھا اور اشاروں کنایوں میں مجھے بتا دیا کہ وہ میرا یہاں آنا پسند نہیں کرتی۔ میں نے اسے مزید چھیڑنے کے لئے کہا۔ ''تزئین کے بعد یہاں آنے کو جی تو نہیں چاہتا تھا مگر شمیم کی یاد کھینچ لائی۔ اس دن کی تلخی مجھے اچھی طرح یاد ہے مگر کیا کروں، جی نہ مانا۔ ویسے بھی یہ ایک شارع عام ہے، ایک بازار ہے۔ یہاں کے دروازے ہر خاص و عام کے لئے کھلے ہوئے ہیں۔''



''مگر اس بازار میں کچھ ایسے لوگ بھی رہتے ہیں، جن کے کچھ محسوسات ہیں، جن کا کوئی معیار ہے، کوئی سطح ہے۔'' اس نے تنک کر کہا۔ ''یہاں گوشت پوست کے انسان رہتے ہیں۔''

''میں مانتا ہوں مگر اشرفی بیگم! اس حقیقت سے تمہیں بھی تو انکار نہ ہوگا کہ یہاں کے باسی عام شہریوں سے کچھ مختلف نہ ہوتے تو جسموں کا یہ تماشا نہ کرتے۔ یہاں احساس ہی کی تو کمی ہے۔'' میں نے لقمہ دیا۔

''آپ کو شاید معلوم نہیں کہ ہمارے اندر بڑا زہر ہوتا ہے، ہمارے کاٹے کا علاج ممکن نہیں۔ جب ہم بپھر جاتے ہیں تو بھونچال آ جاتا ہے۔''

''اور کمزور لوگ اس بھونچال میں خس و خاشاک کے مانند تہ و بالا ہو جاتے ہیں لیکن وہ لوگ...... فرض کیجئے وہ لوگ جو میری طرح مضبوط اعصاب رکھتے ہیں......'' میں نے اپنا جملہ نامکمل چھوڑ دیا۔

''دیکھئے خان صاحب! بات یہ ہے کہ مجھے یہ لگی لپٹی باتیں پسند نہیں ہیں۔ براہ کرم آپ یہاں تشریف لانے کی زحمت نہ کریں۔'' اس بار اشرفی بیگم نے ذرا کھل کر کہا۔

''اشرفی بیگم!'' میں نے ایک لمبا سانس لے کر کہا۔ ''سوچ لو، تم کس سے یہ بات کہہ رہی ہو۔''

''بات نہ بڑھائیے خان صاحب، بس کہہ دیا کہ یہاں نہ آیا کیجئے۔'' وہ غصے میں آگئی۔

میں اطمینان سے بیٹھا رہا۔ شمیم کے بعد گلبدن رقص و سرور کا جادو جگانے لگی۔ شمیم میرے پاس آکر بیٹھ گئی۔ میں نے تمام احتیاط بالا طاق رکھ کر اس کا نرم و مرمریں ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ وہ خوف زدہ انداز میں شرمانے لگی۔ جب میں نے اس سے کہا کہ وہ مجھ سے دن کے وقت کہیں ملے تو وہ دلہنوں کی طرح شرما کر بھاگ گئی اور میں اس سے یہ کہہ کر چلا آیا کہ تزئین کی طرح تم بھی غائب نہ ہو جانا۔ ہماری نظر بڑی کاری ہے۔

''کل آیئے گا؟'' اس نے اچٹتے اچٹتے پوچھا۔ ''ضرور، ضرور۔'' چلتے چلتے میں نے وعدہ کیا۔

☆==========☆==========☆

شمیم نے یہ بات کچھ اس انداز سے کہی تھی کہ میں نہ چاہنے کے باوجود بھی دوسرے دن اشرفی بیگم کے بالا خانے پر پہنچ گیا۔ آج میرا ارادہ تھا کہ میں انکا کے ذریعے شمیم کو لے کر کسی سنسان تفریحی مقام پر چلا جاؤں گا۔ جب میں وہاں پہنچا تو اشرفی بیگم موجود نہیں تھیں۔ میں نے شمیم کو اپنے پاس بلا لیا اور پوچھا۔ ''چلتی ہو؟''

اس نے بڑی جان لیوا مسکراہٹ سے دریافت کیا۔ ''کہاں؟''

''جہاں میں کہوں۔''

''نہیں نہیں۔ مجھے ابھی یہاں گانا ہے، یہ کس طرح ممکن ہے؟''

''گانا تو تم روز گاتی ہو، آج ہم تمہیں ضرور لے جائیں گے۔''

''میں ابھی نہیں جا سکتی۔''

''کیوں؟ کیا ہم برے لگتے ہیں؟''

''نہیں نہیں، ابھی ہم گانے کے سوا اور کچھ نہیں کرتے۔'' وہ اٹھلائی۔

''اچھا اچھا، میں سمجھا۔'' میں نے اس کی ناک کی طرف اشارہ کیا۔ ''میں یہ نتھ تو بھول ہی گیا تھا۔''

وہ شرما گئی۔ اس کے گالوں میں گڑھے پڑ گئے۔ میں وہیں بیٹھا رہا۔ جب شمیم کی ہوش ربا ادائیں مجھ سے برداشت نہ ہوئیں اور جذبات مجھ پر غلبہ پانے لگے تو میں نے انکا سے حال دل کہا اور بچوں کی طرح مچلنے لگا۔ انکا کسی طرح تیار نہیں تھی مگر میری ضد سے مجبور ہو گئی۔ جب چراغ بجھے تو میں انکا کو اشارہ کر کے چلا آیا اور بازار کے اختتامی سرے پر کھڑا ہو گیا۔ کوئی ایک گھنٹے کے زبردست اضطراب اور سخت انتظار کے بعد مجھے شمیم نظر آئی۔ وہ میری ہی طرف آ رہی تھی۔ میں نے جلدی سے تانگا لیا اور دریائے گومتی کے ایک سنسان اور پر فضا ساحل پر جا پہنچا۔ یہاں انکا شمیم کے سر سے اتر کر میرے سر پر آ گئی۔ شمیم خود کو اس مقام پر دیکھ کر وحشت زدہ ہونے لگی لیکن میرے اس دلاسے پر کچھ خاموش ہوئی کہ وہ جلد ہی صبح ہونے سے پہلے واپس پہنچا دی جائے گی۔ دریا کے کنارے دور دور تک کوئی نہیں تھا۔ رات کافی گزر چکی تھی۔ شمیم سراسیمہ تھی اور واپس جانے کے لئے مسلسل اصرار کر رہی تھی، میں اسے سمجھا رہا تھا، بہلا رہا تھا اور محظوظ ہو رہا تھا۔ میں نے اس کی گھبراہٹ، مزاحمت اور گریز دیکھ کر اسے یقین دلایا کہ میں صرف باتیں کرنا چاہتا ہوں، کچھ اور نہیں چاہتا۔ جب وہ میرے شریفانہ رویے اور حسن سلوک سے مطمئن ہو گئی تو ڈرتے ڈرتے مجھ سے باتیں کرنے لگی۔ وہ اپنی زندگی کے قصے سناتی رہی۔ اس نے مجھے یہ بھی بتایا کہ وہ اشرفی بیگم کے ہتھے کیسے چڑھی تھی، اعتماد بحال ہو جانے کے بعد اس نے مجھے اشرفی بیگم کے متعلق بہت کچھ بتایا۔ اس کی باتیں اتنی دلچسپ تھیں کہ رات گزرنے کا احساس تک نہیں ہوا۔ ہم دونوں ریت پر لیٹ گئے اور میں نے اسے خود سے قریب کر لیا۔ اس سرد فضا میں اس کی گرم آغوش کی لپک نے مجھے بدمست تو خوب کیا لیکن میں نے احتیاط کا دامن ہاتھ سے نہیں جانے دیا۔ وہ بھی بہت محتاط تھی۔ میں نے اس قربت اور تخلیے کے باوجود اسے پریشان نہیں کیا۔ اس کی یہ دلنشین صحبت ہی بہت تھی۔ باتیں تھیں کہ ختم ہی نہیں ہونے پاتی تھیں۔ پھر انکا نے مجھے ٹوکا کہ اب اٹھ جانا چاہئے۔ میں بادل ناخواستہ اٹھا۔ رات گئے تانگے والے کی تلاش کرنا مشکل تھا مگر انکا کے ذریعے یہ کام بھی آسان ہو گیا۔ میں بازار حسن کے ایک کونے پر ٹھہر گیا۔ انکا، شمیم کے سر پر چلی گئی اور اسے بالا خانے پر پہنچا دیا۔ اشرفی بیگم جاگ رہی تھی۔ اس نے شمیم کی واپسی پر سخت حیرت کا اظہار کیا۔ وہ بڑی جز بز ہوئی۔ اس کی آنکھوں میں خون اتر آیا مگر اس نے زبان سے کچھ نہیں کہا۔ یہ بات مجھے انکا نے بتائی۔





سورج طلوع ہونے کا وقت قریب تھا۔ مالا نے دروازے کھولا۔ وہ اس قدر ناراض تھی کہ مجھ سے مخاطب تک نہیں ہوئی۔ اس نے مجھ سے کچھ نہیں پوچھا۔ میں اسے مناتا ہوا بستر پر آ گیا اور جلد ہی سو گیا۔ لیکن چچا جان کی غیر متوقع چیخ پکار سے مجھے علی الصباح جاگنا پڑا۔ چچا جان کمرے کا دروازہ بری طرح پیٹ رہے تھے اور رو رہے تھے۔ میں لباس درست کر کے باہر آیا تو انہوں نے سسکیوں بھرے لہجے میں کہا۔ ''جمیل، غضب ہو گیا بیٹے، رخسانہ گھر میں نہیں ہے۔''

یہ خبر بم کی طرح مجھ پر گری۔ ایک لمحے کے لئے میں سن ہو گیا۔ میری بہن، میری ناموس، میری عزت کو کون گھر سے لے گیا؟ میں نے اپنے سر پر نظر ڈالی۔ انکا کی آنکھیں سرخ تھیں۔ وہ کسی سوچ میں مستغرق تھی۔ میں نے چچا جان کو سنبھالا دیا۔ وہ میرے سینے سے لگ کر ہچکیوں سے رونے لگے۔ مجھ سے یہ آہ و بکا نہ دیکھی گئی، میں نے انہیں مطمئن کرنا چاہا لیکن میں تو خود پریشان تھا۔ چند لمحے سکوت میں گزر گئے۔ پھر انکا نے مجھ سے کہا۔ ''جمیل، تم چچا جان کو سنبھالو، میں ابھی آتی ہوں۔''

میں نے چچا جان کی ڈھارس بندھائی کہ وہ اپنے اوسان نہ کھوئیں، میں نے کہا۔ ''میرے ہوتے ہوئے آپ کو پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے بہرحال ...... گھر میں اس کا چرچا نہ کریں۔ بچوں کو رخسانہ کی بابت کسی طرح سمجھا بجھا دیں۔ ابھی کچھ دیر میں پتا چل جائے گا کہ وہ کہاں ہے۔''

چچا جان کو مطمئن کرنا آسان کام نہیں تھا، وہ چلے گئے تو میں نے اندر آ کر مالا کو صورت حال سمجھائی اور کپڑے تبدیل کر کے انکا کا انتظار کرنے لگا۔ مجھے یقین تھا کہ انکا جلد ہی واپس آ جائے گی اور مجھے اس کے ساتھ کہیں جانا پڑے گا۔ میرے سینے میں آگ لگی ہوئی تھی۔ مٹھیاں غصے سے بار بار بھینچ جاتی تھیں۔ میں سوچ رہا تھا کہ آج میرے ہاتھوں نہ جانے کس کا خون ہونا ہے۔ نہ معلوم کون بدنصیب ہے جس نے اپنی موت کو پکارا ہے۔ جس نے جمیل احمد خان کی غیرت و حمیت کو للکارا ہے۔ وہ کون نامراد ہے جس نے اتنی جرات کی۔ کہیں رخسانہ خود تو نہیں بھاگ گئی؟ ہو سکتا ہے پگلی کہیں دل لگا بیٹھی ہو، آس پاس کے کسی نوجوان سے محبت کرنے لگی ہو۔ پھر اچانک مجھے ایک اور خیال آیا کہ یہ حرکت کہیں اس مصنوعی پیر نے نہ کی ہو جسے میں نے ذلیل کیا تھا یا یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یادرہ زرا اور اشرفی بیگم نے انتقاماً مجھ پر حملہ کیا ہو۔ یہ سانحہ رات کو میرے گھر سے غائب رہنے کی وجہ سے ہوا۔ اگر میں شمیم سے ملاقات کسی اور دن کے لئے اٹھا رکھتا تو یہ نوبت نہ آتی۔ یہ سوچ کر میں خود اپنی نظر میں مجرم بن گیا۔

☆============☆============☆

انکا تقریباً دس منٹ کی الجھن اور بے تابی کے بعد آ گئی۔ اس کے آتے ہی میں نے دھڑکتے دل سے سوال کیا۔ ''رخسانہ کا پتا چل گیا؟''

''وہ ترئین نہیں ہے جمیل جس کے سراغ میں میری تمام قوتیں زنگ آلود معلوم ہوں۔ میں نے

رخسانہ کا پتا چلالیا ہے۔" انکا کے لہجے میں اشتعال تھا۔

"پھر جلدی سے بتاؤ کون بدبخت اسے لے گیا ہے؟ مجھے کس کا خون کرنا ہے؟ میرے سینے میں آگ لگی ہوئی ہے۔ میں آج کا ناشتا اس کے خون ہی سے کرنا چاہتا ہوں۔"

"جمیل۔ خود کو قابو میں رکھو۔ رخسانہ نواب ببن علی کی محل نما حویلی کے تہ خانے میں ہے۔ اشرفی بیگم نے ببن علی سے ساز باز کر کے اسے اغوا کروایا ہے۔ ببن علی کے بارے میں تم جانتے ہو، وہ بڑا ہی کمینہ اور شورہ پشت شخص ہے۔ اس نے کچھ رشوت خور پولیس والوں کی مٹھیاں گرم کر کے انہیں اعتماد میں لے لیا ہے۔ ببن علی کے گرگے اس موقع کی تاک میں تھے کہ تم کسی رات گھر سے باہر رہو تو وہ رخسانہ یا مالا پر ہاتھ ڈال دیں۔ رات انہیں اس کا موقع مل گیا۔ تم شمیم کے ساتھ خوش فعلیوں میں مصروف تھے اور ادھر انہوں نے تمہارے گھر کی راہ لی۔ مالا کی طرف وہ آ ہی نہیں سکتے تھے۔ سامنے رخسانہ موجود تھی۔ وہ اسے اٹھا کر لے گئے۔ نواب ببن علی نے اشرفی بیگم سے وعدہ کیا ہے کہ وہ کسی نہ کسی طرح رخسانہ کو اغوا کر کے تم سے تزئین کی گمشدگی اور اپنی توہین کا انتقام لے گا اور اسے اپنی ہوس کی بھینٹ چڑھا کر اشرفی بیگم کے حوالے کر دے گا تاکہ اس کے طائفے میں ایک اور خوب صورت نوجوان لڑکی کا اضافہ ہو جائے۔"

"بس کرو انکا! بس کرو۔" میں نے اپنے ہاتھ کانوں پر رکھ لیے۔ "مجھ میں اور کچھ سننے کی تاب نہیں ہے۔ مجھے ہر طرف خون ہی خون نظر آ رہا ہے۔" میں نے سامنے رکھی ہوئی سلفچی کو بے اختیار ٹھوکر ماری۔

"آؤ چلیں، مجھے یہ بتاؤ کہ رخسانہ کا حال کیا ہے؟"

"وہ بے ہوش ہے اور ابھی تک پوری طرح محفوظ ہے۔"

"آؤ چلیں۔" میں نے اٹھتے ہوئے کہا۔

"جلدی کی ضرورت نہیں ہے۔ پہلے پوری طرح منصوبہ بناؤ۔ کسی بڑے خطرے میں پڑنے سے پہلے بہتر ہے کہ ہم ہر پہلو پر غور کر لیں۔" انکا نے مشورہ دیا۔

"آپ کہاں جا رہے ہیں؟" اسی لمحے مالا نے پوچھا۔

میں اسے جواب دینے والا تھا کہ چچا جان بھی کمرے میں آ گئے، میں نے ان دونوں کو سمجھایا کہ وہ بچوں سے کہہ دیں کہ رخسانہ میرے ساتھ کسی بزرگ کے ہاں گئی ہوئی ہے۔ میں جلد ہی اسے واپس لے آؤں گا۔ جب تک رخسانہ مجھے نہیں مل جائے گی، میں واپس نہیں آؤں گا۔ چچا جان بہت بوکھلائے ہوئے اور پریشان تھے اور مجھے تنہا جانے سے منع کر رہے تھے۔ مالا الگ بضد تھی۔ ان لوگوں کو تسلیاں دینے میں خاصا وقت لگ گیا۔ بہر حال اترے ہوئے چہروں اور دھڑکتے دلوں کے ساتھ انہوں نے مجھے رخصت کیا۔ چچا جان نے کچھ پڑھ کر پھونکا۔ میں جتنی دیر رکتا، اتنا ہی انہیں سمجھانے بجھانے میں وقت لگتا۔ اس لیے فوراً باہر آ گیا۔ گلی خاموش تھی، سڑکیں ابھی آباد نہیں ہوئی تھیں۔ راستے میں انکا مجھے ساری



روداد بتاتی رہی کہ ببن علی نے میرے خلاف ایک خطرناک سازش مرتب کی ہے۔ میں مشتعل ہوتا رہا۔ انکا مجھے قابو میں رکھنے کے لئے کبھی کبھی کوئی شگوفہ چھوڑ دیتی لیکن مجھے اس کی ہر بات بری لگ رہی تھی۔ ببن علی کی حویلی کے قریب انکا نے مجھے روکا اور کہنے لگی۔

"دیکھو جمیل۔ میں یہ معاملہ خود بھی نمٹا سکتی تھی مگر تمہاری ضد کے آگے مجبور ہو گئی ہوں۔ اب تم میرے اشاروں پر چلو۔"

"ٹھیک ہے، ٹھیک ہے۔" میں نے اسے ٹالتے ہوئے کہا۔

"ببن علی اس وقت خواب گاہ میں ہے۔ دروازے پر اس کے شہدے موجود ہیں تاکہ تمہاری جوابی کارروائی کا مقابلہ کر سکیں لیکن میں تمہیں لے جاؤں گی۔ اندر جا کر گردوپیش سونگھ کر ببن علی سے ذرا دلچسپ باتیں کرنا۔ تم نے بہت دنوں سے میرے بارے میں کچھ نہیں سوچا۔ مجھے وہ لڑکی پسند ہے جو ایک بار تمہیں ورغلا کر ببن علی کے پاس لے گئی تھی۔ اس کا نام زمرد ہے جمیل، اس کا خون خاصا قوت بخش ہوگا۔"

"یہ بتاؤ کہ ببن علی کی بہنیں کتنی ہیں؟"

"اوہ جمیل۔ تم تو بہت دور کی بات سوچ رہے ہو۔ ببن علی کی دو بہنیں ہیں۔ درخشاں اور زرفشاں۔ دونوں میں سارے اودھ کا حسن سمٹ آیا ہے۔ درخشاں بیوہ ہے۔ اس کی شادی کے ایک سال بعد اس کے شوہر نواب مظہر علی نے خودکشی کر لی تھی۔ اس کے بعد سے وہ اپنے بھائی ببن علی کے ساتھ ہے۔ زرافشاں کی ایک جگہ بات چل رہی ہے۔"

"ٹھیک ہے، بتاتی چلو۔"

"مگر تمہارے ارادے کیا ہیں؟"

"تم جانتی ہو۔"

ببن علی کی خواب گاہ تک پہنچنا ایک دشوار گزار مرحلہ تھا۔ راستے میں پاسبان، دربانوں اور ملازموں کی ایک معقول تعداد موجود تھی۔ ہر چند کہ میرے ساتھ انکا بھی تھی لیکن یہاں اپنی آمد کا کوئی نشان چھوڑنا میرے لیے ٹھیک نہیں تھا۔ حویلی کے عقبی حصے سے ایک تنگ راستہ ملازموں کے کوارٹر کی طرف جاتا تھا۔ انکا مجھے وہیں لے گئی۔ میں دیواروں اور گوشوں کی آڑ لیتا ہوا اندر داخل ہو گیا۔

انکا مجھے ایک ایسے زینے کی طرف لے گئی، جہاں سے ببن علی کی خواہ گاہ کا راستہ آسان تھا، میں زینے سے چھت پر پہنچا اور پھر ایک دوسرے زینے سے حویلی کے اندر داخل ہو گیا۔ ببن علی دیر سے اٹھنے کا عادی تھا۔ اس کی خواب گاہ کا دروازہ بند تھا۔ میں نے دھکا دیا تو کھل گیا۔ سامنے ایک شاندار مسہری پر وہ نواب کا بچہ، سور کا بچہ، خواب خرگوش کے مزے لوٹ رہا تھا۔ دروازہ بند کر کے میں نے ببن علی کو آواز دی۔ "اٹھو ببن علی...... اٹھیے بس اب کہ لذتِ خوابِ سحر گئی۔"



Downloaded from Paksociety.com

اس نے کسمساتے ہوئے آنکھیں کھولیں اور یہ دیکھ کر آنکھیں مسلنے لگا کہ اس کے سامنے میں کھڑا ہوں۔ پھر وہ ایک دم کسی شکاری کتے کی طرح اچھل کر مسہری سے نیچے آ گیا۔ اس کا چہرہ مجھے دیکھتے ہی زرد پڑ گیا تھا۔ یہ دوسری بات ہے کہ اس کی آنکھوں میں آدم خور شیر جیسی خطرناک چمک موجود تھی۔

''تم یہاں؟ تم یہاں کیوں آئے ہو؟'' اس نے گھبرا کر سوال کیا۔

''خوب۔ تو تم نے مجھے پہچان لیا۔ ایک بار پہلے بھی ملاقات ہو چکی ہے۔ تمہاری یادداشت خاصی اچھی ہے۔''

''تمہیں ہمارے خلوت کدے میں آنے کی جرأت کیسے ہوئی؟''

''موت کے لئے سارے راستے ایک جیسے ہوتے ہیں۔ میں تمہاری موت ہوں۔''

''تمیز سے بات کرو، کیا چاہتے ہو؟''

''تمہارا خون۔''

''تم اس وقت ہماری حویلی میں ہو۔ شاید یہاں تمہارے سر پر تمہاری اپنی موت منڈلا رہی ہے۔ ہمارے ہاں گستاخی کی سزا بڑی سخت اور کڑی ہے۔ یہ پالتو جانور ہم نے یونہی نہیں پالے ہیں۔'' ہبن علی نے اپنے گرگوں کے بارے میں اشارہ کیا۔

''سیدھی طرح وہ لڑکی میرے حوالے کر دو جو تمہارے غنڈے گزشتہ رات اٹھا لائے ہیں۔ ہبن علی، یاد رکھو اب تمہاری بہن کوٹھے کی زینت بنے گی۔ میرا نام جمیل احمد خاں ہے۔ تم میرے بارے میں کچھ نہیں جانتے اب درخشاں اور زرافشاں کے پیروں میں جب تک گھنگھرو نہیں بندھیں گے، مجھے چین نہیں آئے گا۔ تم نے میری بہن پر ہاتھ ڈال کر آتش فشاں کو چھیڑا ہے۔ تم نے میرے گریبان پر ہاتھ ڈالا ہے۔ یہ کسی اور کا گریبان نہیں۔ میرا ہے۔ تمہیں اس کا خمیازہ بھگتنا پڑے گا۔'' میں نے گرجتے ہوئے کہا۔

''بکواس بند کر ذلیل کتے۔ میں تجھے شوٹ کر دوں گا ناہنجار!'' ہبن علی بھڑک اٹھا۔ اور بندوق اٹھانے کے لئے دوڑا۔

میں نے اسے آگے بڑھنے سے پہلے ہی دبوچ لیا۔ وہ ایک تنومند اور کسرتی جسم کا آدمی تھا۔ اس نے مجھے زور کا دھکا دیا لیکن میں جلد ہی اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔

''ہبن علی!'' میں نے دانت پیس کر کہا۔ ''تو نے دو ٹکے کی عورت اشرفی بیگم سے ساز باز کر کے میری بہن کو اغوا کیا ہے۔ میں تیری بہنوں کے ساتھ بھی یہی عمل دہراؤں گا۔ اطمینان رکھ۔''

''گستاخ، حرام زادے، چپ رہ۔'' وہ آگ بگولا ہو گیا۔

''میری بہن میرے حوالے کر دے۔''

''تو تزئین میرے حوالے کر دے۔ یہ سودا مہنگا نہیں ہے۔'' ہبن علی نے اطمینان سے کہا۔



عین اسی وقت انکا نے میرے سر پر پنجے چبھو کر کہا کہ میں وقت ضائع کر رہا ہوں۔ اس طرح ہبن علی سے تلخ کلامی کر کے مجھے کچھ حاصل نہ ہو گا لیکن میں اسے ذلیل کر کے اپنے دل کو سکون پہنچانا چاہتا تھا۔ میں خود اس سے نمٹنا چاہتا تھا۔ مگر سورج کی روشنی کمرے میں آنے لگی تھی۔ زیادہ دیر ٹھہرنے کا یہ مطلب تھا کہ میری آمد کے بارے میں اس بڑی حویلی کے لوگوں کو علم ہو جاتا۔ میں نے ہبن علی کو ایک غلیظ قسم کی گالی دی۔ جواباً اس نے بھی مجھے کوسا۔ پھر میں نے موقع پا کر اس کے گال پر ایک بھرپور طمانچہ رسید کیا۔ وہ دہاڑتا ہوا میرے جسم سے لپٹ گیا۔ ہم دونوں کے درمیان مغلظات کا آزادانہ تبادلہ ہونے لگا۔ انکا مجھے منع کرتی رہی اور آخر وہ میرے انکار کے باوجود میرے سر سے اتر گئی۔

اس کے سر سے اترتے ہی ہبن علی کے انداز اچانک بدل گئے۔ اس نے ایک معمول کی طرح میری انگلی پکڑی اور اپنی خواب گاہ ... ملحق ایک الماری کی طرف بڑھا۔ جب اس نے الماری کو گھمایا تو نیچے تہ خانے کا زینہ تھا۔ تہ خانے میں رخسانہ بے سدھ پڑی تھی۔ میں نے اسے آہستہ سے اٹھایا اور اپنے کاندھے پر ڈال کر واپس ہبن علی کے کمرے میں آ گیا۔ وہاں میں نے گلاب پاش سے عرقِ گلاب اس کے چہرے پر چھڑکا۔ ہبن علی خاموشی سے بالکل گم صم یہ منظر دیکھ رہا تھا۔ کچھ دیر بعد رخسانہ ہوش میں آ گئی اور پریشان نظروں سے ہم دونوں کو دیکھنے لگی۔ وہ فوراً اٹھی اور اس نے بستر پر پڑی ہوئی ایک چادر سے اپنا جسم ڈھانپ لیا۔ وہ کچھ بولنا چاہتی تھی لیکن میں نے یہ کہہ کر اسے خاموش کر دیا کہ تم کوئی بات نہ کرو۔ چپ چاپ میرے ساتھ چلی آؤ۔ میرے اشارے پر ہبن علی ...... نے مجھے حویلی کے خفیہ راستے سے باہر کر دیا اور میں نے رخسانہ کی موجودگی میں انکا سے کہا۔ ''یاد رکھنا، تمہیں آج زمرد کا خون پینا ہے۔ اس لڑکی کو مت بھولنا جو ایک بار مجھے یہاں ورغلا کر لائی تھی اور یہ کام اس منحوس ہبن علی سے انجام دلوانا۔ کاش میں خود یہ منظر دیکھ سکتا۔ اب اندر جاؤ اور اس فاحشہ زمرد کا خون پیو۔ میں رخسانہ کو لے کر گھر پہنچتا ہوں۔''

ہبن علی نے مسکرا کر سر ہلایا اور مجھے ہاتھ ملا کر رخصت کر دیا۔ مجھے معلوم تھا کہ اب کیا ہو گا۔ دوپہر تک اس محل میں پولیس ہو گی، مجھے دوپہر ہی کو پتا چل جائے گا کہ نواب ہبن علی اپنی ایک نوجوان داشتہ زمرد کے قتل کے الزام میں گرفتار کر لیا گیا ہے۔ میری انکا اس کے سر پر موجود تھی۔

☆==========☆==========☆

کچھ دور جا کر مجھے ایک تانگا مل گیا۔ رخسانہ نے اپنا چہرہ چادر سے چھپا رکھا تھا۔ میں نے راستے میں اسے سمجھا دیا تھا کہ وہ گھر جا کر یہی کہے کہ میں اسے ایک بزرگ کے ہاں لے گیا تھا۔ وہ چادر سے منہ ڈھانپے رو رہی تھی۔ اسے دلاسا دیتے ہوئے میرے آنسو نکل آئے۔ میں نے اس کا ہاتھ دبا کر کہا۔ ''مجھے معلوم ہے رخسانہ کہ تم بے قصور ہو۔ خدا کا شکر ہے کہ تم محفوظ رہ گئیں۔ گھر میں کسی کو معلوم نہیں ہے کہ رات تمہارے ساتھ یہ المناک حادثہ پیش آیا ہے۔ اب ہم وہ مکان ہی چھوڑ دیں گے اور کسی اچھی جگہ

چل کر رہیں گے۔"

دروازے پر چچا جان مضطرب کھڑے تھے، مجھے رخسانہ کے ساتھ دیکھ کر ان پر شادیٔ مرگ کی کیفیت طاری ہوگئی۔ انہوں نے اندر لے جا کر اسے خوب زور سے چمٹا لیا۔ ویران گھر میں پھر سے بہار آگئی۔ اس سارے عمل میں مجھے کوئی دو گھنٹے لگے ہوں گے، دونوں بچوں کو یہ کہہ کر مطمئن کر دیا گیا تھا کہ رخسانہ ایک بزرگ کے ہاں گئی تھی۔ محلے میں رسوائی ہوتے ہوتے رہ گئی۔ مالا نے مجھے فوراً چائے کی پیالی پیش کی اور ہم سب نے خوب سیر ہو کر ناشتا کیا۔ رخسانہ کی حالت غیر تھی۔ ظاہر ہے، اس حادثے کا اسے جس قدر بھی صدمہ ہوتا وہ کم تھا۔

سہ پہر کو میں نے ہبن علی کو حویلی کا رخ کیا۔ وہاں سادے لباس والے ٹہل رہے تھے۔ تھوڑی ہی دیر میں یہ خبر آگ کی طرح پھیل گئی کہ نواب ہبن علی نے اپنی ایک کنیز کی پیٹ میں چھرا گھونپ دیا۔ میں یہ خبر سن کر سیدھا گھر آگیا۔ باقی تفصیلات کے لئے مجھے انکا کا انتظار تھا۔

اس وقت تک ہبن علی اقبال جرم کر چکا تھا اور عینی شاہدوں کے بیانات قلمبند ہو چکے تھے۔ ہبن علی نے یہ قتل اپنے کئی ملازموں کے سامنے کیا تھا۔ ایک ملازم کا بیان تھا۔ "ہبن علی نے بے دردی اور دیوانگی سے چھرا زمرد کے پیٹ میں گھونپ دیا۔ جس سے اس کی انتڑیاں باہر نکل آئیں اور اس کے بعد وہ اسکے جسم پر وار کرتا ہی چلا گیا۔ بڑی مشکل سے ملازموں نے اسے پکڑا اور اس کے ہاتھ سے چھرا چھین لیا۔" یہ قتل چھپانے کی بہت کوشش کی گئی مگر بات چھپنی نہ رہ سکی۔ دو روز بعد رات کو جب میں سویا ہوا تھا۔ انکا میرے سر پر آگئی۔ اس نے اپنے نکیلے پنجے گاڑ کر مجھے جگا دیا۔ اس کے چہرے پر شادابی کے بجائے زردی تھی۔ میں نے مسکراہٹ کے ساتھ اس کی پذیرائی کی۔ "کیوں، اداس کیوں ہو؟ کیا زمرد کا خون تمہارے لیے لذت بخش ثابت نہیں ہوا؟"

"جمیل۔ مجھے ابھی ہبن علی کے سر پر ہی رہنا چاہیے۔ میں اسے سوتا چھوڑ کر آئی ہوں اور تمہارے لیے ایک پریشان کن خبر لائی ہوں۔" انکا نے وحشت زدہ لہجے میں کہا۔ "اگر تم نے فوری طور پر اس پر توجہ نہ دی تو......"

"تو کیا ہوگا؟" میں نے اطمینان سے کہا۔

"جمیل۔ اب بات بالکل دوسری ہے۔ میری محبوب! میرے آقا! اب شاید ایک بار پھر ہمارا ساتھ چھوٹنے والا ہے۔ بدری نرائن نے کالی کے مندر سے باہر آنے کے بجائے وہیں منڈل میں بیٹھ کر مجھے حاصل کرنے کا جاپ شروع کر دیا ہے۔ کالی کے مندروں کے تمام پجاریوں نے اسے اس بات پر مجبور کیا ہے۔ اس طرح وہ مندر میں ہونے والے خون خرابے کا تم سے انتقام لیں گے۔"

"نہیں انکا، میں بے چین ہو کر بولا۔ "اب تمہاری جدائی کا تصور بھی میرے لیے ناممکن ہے۔ ایسا



نہیں ہو سکتا۔ میں بدری نرائن سے بھیانک انتقام لوں گا۔"

"اس نے یہ جاپ کل ہی شروع کیا ہے۔ ہمارے پاس ابھی کافی مہلت ہے۔ کالی کے مندر میں بدری نرائن کو چھیڑنے کا نتیجہ تم خود دیکھ چکے ہو۔" انکا نے اپنا ہونٹ چباتے ہوئے افسردگی سے کہا۔

"اگر سادھو جگدیو تمہاری مدد کو تیار ہو جائے تو شاید کچھ ہو سکتا ہے لیکن تم اسے کہاں تلاش کرو گے؟"

اور قبل اس کے کہ میں اسے کوئی جواب دیتا، مالا نے سوتے میں بڑبڑانا شروع کر دیا۔ "دور رہو۔ دور رہو۔ خبردار میرے قریب آنے کی کوشش نہ کرنا۔ بابا کی آتما میری رکھشا کرے گی۔ تم بھسم ہو جاؤ گے۔ مور کھ میرا کہا مان لے۔ دور ہٹ، دور ہٹ۔ بابا مہاراج!"

مالا کے چہرے پر خوف و دہشت کے اثرات گہرے ہونے لگے۔ اس نے سوتے میں بابا، بابا اور مہاراج کے الفاظ کئی بار چیخ کر ادا کیے۔ دوسرے ہی لمحے عین اس کے سر پر کسی غیر مرئی طاقت کے سبب فضا میں لال پیلے اور نیلے شعلوں کا ٹکراؤ ہوا اور گوشت جلنے کی چراند ابھر کر دور ہوتی گئی۔ شعلوں کے غائب ہوتے ہی مالا رانی ایک بھیانک چیخ مار کر بیدار ہوگئی۔ اس کی گہری سرخ آنکھیں اسی مقام پر کچھ دیکھ رہی تھیں جہاں شعلے لپکے تھے۔ انکا حیران نظروں سے مالا کو دیکھنے لگی۔

میری کیفیت بھی انکا سے مختلف نہیں تھی۔ یہ خوفناک منظر دیکھ کر میرے دل کی دھڑکنیں بتدریج تیز ہونے لگیں۔ انکا کے جملے میرے ذہن میں بازگشت کر رہے تھے۔

ادھر انکا کا غمزدہ چہرہ، اُدھر مالا کی دل دہلا دینے والی چیخیں، مالا ایک بھیانک چیخ مار کر بیدار ہوگئی تھی۔ اس کی سرخ تپیدہ آنکھیں اسی مقام پر کچھ دیکھنے کی کوشش کر رہی تھیں جہاں شعلوں کا تصادم ہوا تھا۔ مالا کے چہرے پر خوف کا تسلط تھا۔ وہ چند لمحے سکتے کی حالت میں چھت کی طرف دیکھتی رہی جیسے وہاں اسے کچھ نظر آ رہا ہو۔ پھر دوڑ کر میرے کشادہ سینے سے یوں چمٹ گئی جیسے میرا سینہ اس کے بچاؤ کے لئے کوئی بہتر پناہ گاہ ہو۔ میں نے اس کے سر پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ "تمہیں کیا ہو گیا مالا؟ ذرا آنکھیں کھولو۔ دیکھو یہ تمہارے سامنے میں ہوں۔ تمہارا جمیل!"

"آ......آپ؟" وہ میرے سینے میں سماتی ہوئی گہرا سانس لے کر بولی۔ "بھگوان نے مجھے آپ سے دور نہیں کیا۔"

"کیسی باتیں کر رہی ہو۔ تم اس وقت بہت ہراساں اور خوف زدہ معلوم ہوتی ہو۔ سوتے میں تمہاری چیخوں کی آواز سن کر میری آنکھ کھل گئی۔ نہ جانے تم کیا کہہ رہی تھیں۔ غالباً تم نے کوئی ڈراؤنا خواب دیکھا ہے؟"

"خواب......نہیں وہ خواب نہیں تھا۔ حقیقت تھی۔"

"کیسی حقیقت؟ بھول جاؤ کہ تم نے کیا دیکھا ہے۔" میں نے اپنا تجسس دباتے ہوئے مالا کو تسلی دی۔ "سوتے میں اکثر ایسا ہو جاتا ہے۔"

''نہیں نہیں۔'' مالا نے اپنی بڑی آنکھیں اوپر اٹھا کر کہا۔ ''اگر بابا اور مہاراج نے میری سہائتا نہ کی ہوتی تو آج مالا رانی آپ سے ہمیشہ کے لئے جدا کر دی جاتی۔''

''پھر وہی باتیں؟'' میں نے بے اختیار اس کا چہرہ اٹھا کر اس کے آنسو پونچھتے ہوئے کہا۔ ''جب تک میں زندہ ہو، کوئی تمہاری طرف نگاہ کرنے کی جرات بھی نہیں کر سکتا۔ تم میری زندگی ہو تمہارے بغیر زندگی کی کیا وقعت ہے۔''

میری تسلی آمیز گفتگو اور محبت انگیز رویے کی بنا پر مالا کے حسین چہرے سے خوف کے اثرات کسی حد تک دور ہو گئے۔ اس کی آنکھوں کی وہ سرخی بھی چھٹ گئی جو بیدار ہوتے وقت موجود تھی۔ وہ خود پر قابو پا چکی تھی۔ لیکن میں محسوس کر رہا تھا کہ کوئی بات ایسی ضرورت ہے جو اب بھی اسے ذہنی طور پر الجھائے ہوئے ہے۔ میری طرح انکا بھی مالا رانی کو اداسی اور مایوسی سے دیکھ رہی تھی۔ مالا کو میں نے خاموش کر دیا تو انکا کی طرف سوالیہ نگاہوں سے دیکھا۔ وہ پہلے ہی تھکی ہوئی اور مضمحل بیٹھی تھی، میرے استفسار پر اس نے مہر سکوت توڑی اور دل پر نشتر چلانے والے لہجے میں بولی۔ ''بہت برداشت سے سننا جمیل۔ میں نہیں چاہتی تھی کہ اس موقع پر تمہیں اپنے صدموں سے آگاہ کر دوں مگر اب تمہارے لیے تمام باتوں کا جاننا ضروری ہو گیا ہے۔''

''کہو، کہو، تمہاری کمان میں کون سا تیر رہ گیا ہے۔ پھینک دو میری طرف۔ مجھے سناؤ کہ میں ایک بے سہارا آدمی غصے کے سوا اور کیا کر سکتا ہوں۔''

''یہ سب کچھ بدری نرائن نے کیا تھا۔'' انکا نے دھیمے لہجے میں کہا۔

بدری نرائن کا نام سن کر میرے جسم میں آگ سی لگ گئی۔ ''کیا وہ کمینہ نرگس کی طرح مالا کو بھی......؟'' اس سے آگے میں کچھ نہ کہہ سکا۔

''ہاں جمیل! وہ اب تم دونوں کے لئے خطرناک ہوتا جا رہا ہے۔ وہ اب باہر آنے کے لئے بے تاب ہے۔ اسے ختم کرنا ضروری ہے۔''

''مجھے تفصیل سے بتاؤ انکا۔ کیا مالا نے کوئی خواب دیکھا تھا؟ وہ شعلے کیسے تھے جن کا تصادم میں نے اور تم نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ اس کمینے کا کیا سوجھی؟ آخر بدری نرائن مالا کے پیچھے کیوں پڑ گیا؟'' میں نے ایک ہی سانس میں بہت سے سوالات کر ڈالے۔

''وہ خواب نہیں حقیقت تھی۔ مالا کو بھی اس کا علم ہے۔ وہ جانتی ہے کہ اس پر کس نے وار کیا تھا۔ بدری نرائن مالا کو ختم کر کے تمہارے ہوش و حواس معطل کرنا چاہتا ہے۔ اس کا خیال ہے جس دن مالا ختم ہو گئی اس دن تمہارے اندر پریتم لال کی دان کی ہوئی شکتی بھی خود بخود ختم ہو جائے گی۔ مجھے حاصل کرنے کے لئے اس نے جاپ شروع کر دیا ہے۔ جب میں چلی جاؤں گی اور تم سے پریتم لال کی شکتی بھی چھن



جائے گی تو تم پر قابو پانے میں اسے کوئی مشکل پیش نہیں آئے گی۔ اس اپرادھی نے تمہیں کشٹ دینے کے لئے سوتے میں اپنے بیروں سے خطرناک حملہ کرانے کی کوشش کی تھی۔ اگر پریتم لال اور جگ دیو نے بروقت مداخلت نہ کی ہوتی اور میں اس وقت موجود نہ ہوتی تو بدری نرائن کے بیر مالا کو مار ڈالنے میں ضرور کامیاب ہو جاتے۔ جب میں نے یہ دیکھا کہ پریتم لال اور جگدیو کے بیر مالا کی مدد کو آ چکے ہیں تو میں خاموشی سے یہ لڑائی دیکھتی رہی۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو انہیں ختم کرنا میرے لیے بھی کوئی مشکل کام نہیں تھا۔ لیکن میرا وقت پر موجود رہنا شرط تھا۔'' انکا مجھے تفصیل بتا رہی تھی اور میرا جسم اشتعال و انتقام سے لرزنے لگا تھا۔ مالا نے جب میرے اعصاب میں تناؤ محسوس کیا تو میرے سینے سے ہٹ گئی اور کہنے لگی۔ ''کیا انکا، آپ کے سر پر موجود ہے؟''

''ہاں......'' میں نے مختصر جواب دیا۔

''آپ اس سے کچھ باتیں کر رہے ہیں تھے کیا؟''

''ہاں۔ وہ مجھے واقعے کی تفصیل بتا رہی تھی۔''

''تو میرے سامنے باتیں کیجئے۔ مجھے سب معلوم ہو چکا ہے۔''

''انکا بدری نرائن کے متعلق بتا رہی تھی کہ اس نیچ ذات پنڈت نے اس بار تمہیں نشانہ بنایا ہے۔ وہ مردود کالی کے مندر میں چھپا بیٹھا ہے اور وہیں سے مجھ پر اوچھے وار کر رہا ہے۔ میں ابھی تک اس عیار پنڈت کو پیوند زمین کرنے میں ناکام رہا ہوں۔ جب تک وہ کالی کے مندر میں پناہ گزیں ہے۔ میں اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔'' میں نے تلملا کر کہا۔ ''کاش وہ کچھ دیر کے لئے مندر سے باہر آ سکتا۔''

''آپ پریشان نہ ہوں۔ میں جگدیو مہاراج سے بنتی کروں گی کہ وہ آپ کی سہائتا کریں۔ مجھے وشواش ہے کہ وہ میری بات نہیں ٹالیں گے۔'' مالا نے مجھے دلاسا دینے کی کوشش کی۔

''اور یہ ناممکن ہے۔ ایسا نہ ہوا مالا تو میں برباد ہو جاؤں گا انکا کی جدائی کے بعد میرا دوسرا بازو بھی کٹ جائے گا۔ میں ایک بار دیکھ چکا ہوں کہ انکا کے جانے کے بعد مجھ پر کیا آفتیں نازل ہوئی تھیں۔ یقین کرو مالا، میں بالکل اپاہج ہو جاؤں گا۔ انکا کو حاصل کرنے کے بعد بدری نرائن مجھ سے زبردست انتقام لے گا اور وہ میری حالت اتنی بدتر کر سکتا ہے کہ تم تصور بھی نہیں کر سکتیں۔ انکا کو کس طرح بدری نرائن کے قبضے میں نہیں جانا چاہیے۔ اگر ہم بابا پریتم لال کی شکتی اور جگدیو مہاراج کی مدد کے باوجود انکا کو نہیں روک سکتے تو پھر ہم بدری نرائن کے قبضے میں انکا کے جانے کے بعد اس کے قہر و غضب کا کس طرح دفاع کریں گے؟ پھر تو وہ اور زیادہ شیطان اور ظالم ہو جائے گا۔ مالا، انکا میرا اور تمہارا سہارا ہے۔ میں اسے بچانے کے لئے جان پر کھیل جاؤں گا۔''

''آپ میرا خیال کیے بغیر ہر بات آسانی سے کہہ دیتے ہیں۔ میرا جیون آپ کے دم سے ہے۔

آپ میں ہیں تو میں آپ ہوں۔ ہم دونوں ساتھ ہی مریں گے۔'' مالا نے جذباتی لہجے میں کہا۔

''مگر ہمیں مرنا نہیں چاہیے۔ ہمیں زندہ رہنے کے لئے اپنی تمام کوششیں کرنی چاہئیں۔''

''ہم زندہ رہیں گے۔ میں بابا اور جگدیو مہاراج سے بنتی کروں گی۔''

''تم کر کے دیکھ لو اگر تم انہیں کسی طور آمادہ کر لو تو وہ بدری نرائن کے جاپ میں رخنہ پیدا کر سکتے ہیں۔ بدری نرائن کالی کے مندر میں ہے جہاں کے تقدس کا خیال یقیناً ان کے ارادے میں مانع ہوگا اور یہی سب سے بڑی مشکل ہے۔ مالا، ہم الجھنوں میں چاروں طرف سے گھر گئے ہیں۔'' میں نے مایوسی سے کہا۔

وہ لمحے بڑے کربناک تھے۔ انکا خاموشی سے میرے سر پر بیٹھی میری اور مالا کی باتیں سن رہی تھی۔ مالا بار بار میرے سینے سے لگ کر اشکبار ہو جاتی تھی۔ ہم تینوں بہت دل شکستہ باتیں کر رہے تھے۔ ذہن گنگ تھا۔ جمیل احمد خاں کو پھر خطروں نے گھیر لیا تھا۔ اشرفی بیگم اور لکھنؤ کے نوابین اس کے خلاف سازشوں کا جال بُن رہے تھے۔ بن علی خاں سے انتقام لینے کے بعد بھی حالات اس کے حق میں نہیں تھے۔ تزئین کا کوئی پتا نہ تھا۔ پریتم لال کی شکتی خاص خاص مواقع پر کام آ رہی تھی۔ جگدیو ایک ہٹیلا سادھو تھا جو تمام فیصلے اپنے اختیار میں رکھتا تھا۔ یہ جمیل احمد خان بھی خوب شخص تھا۔ اس کو کب کا مرکھپ جانا چاہئے تھا مگر اس کی قسمت میں نہ جانے کتنی گردشیں لکھی تھیں۔ شاید اس لیے لکھی تھیں کہ اسے اپنی طویل سرگزشت سنانے کا موقع ملے گا اور دنیا اس سے عبرت حاصل کرے گی۔ میں اپنے متعلق جتنا سوچتا اتنا ہی دماغ پریشان ہو جاتا۔ کل تک لکھنؤ کی سڑکوں پر سینہ تانے گھومتا تھا۔ لکھنؤ کے بازار حسن میں جہاں بڑے لوگ بھی من مانی نہیں کر سکتے تھے، وہاں میری دھاک بیٹھی ہوئی تھی۔ آج میں خود سے نظریں چرا رہا تھا۔ ''کیا یہ میں ہوں؟'' میرے اندر سے کسی شخص نے پوچھا اور میری آنکھیں نم ہو گئیں۔ ہاں یہ میں تھا۔ ایک سیاہ بخت اور قسمت زدہ شخص جمیل احمد خاں۔''

مجھے اپنے آپ پر ہنسی آ گئی۔ انکا نے میری کیفیت بھانپ لی اور مجھے برگشتہ خیالوں سے نکالا۔

''جمیل! میں اب چلتی ہوں بن علی کے سر پر رہنا ضروری ہے۔ جب تک اسے باقاعدہ سزا نہیں ہو جاتی۔ مجھے اس کا ذہن اپنے قبضے میں رکھنا ہوگا۔ مجبوری ہے۔ ایسے وقت تمہیں چھوڑنے کو جی نہیں چاہتا۔''

''جاؤ انکا۔'' میں نے رندھی ہوئی آواز میں کہا۔

''اس قدر پریشان نہ ہو۔ ابھی بدری نرائن کا جاپ پورا ہونے میں انتالیس دن باقی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس عرصے میں کوئی بہتر صورت نکل آئے۔ مردوں کی طرح حالات کا مقابلہ کرو۔ مالا جیسی بیوی تمہارے ساتھ ہے۔ تمہیں اتنا فکر مند ہونے میں کیا ضرورت ہے؟''

''جاؤ انکا۔ تمہیں دیر ہو رہی ہے۔'' میں نے بے زاری سے کہا۔ ''مجھ پر جو گزر رہی ہے، تم اسے کیا محسوس کر سکو گی؟ احساسات کی بات تمہاری سمجھ میں کہاں آئے گی؟ دل ٹوٹنے کی آواز وہی سن سکتا ہے



جس کا اپنا دل بھی کبھی ٹوٹا ہو۔ تم ایک عظیم طاقت ہو مگر تم تو ایک مشین کی طرح ہو۔ مشین جس کے بھی تصرف میں چلی جائے، اسی کے اشاروں پر چلتی ہے۔ تمہیں ایک نیا آقا مل جائے گا اور تم اس کے اشاروں پر ناچنا شروع کر دو گی۔ جمیل احمد خان نہ سہی، بدری نرائن سہی، تمہاری صحت پر کیا فرق پڑے گا؟''

''جمیل۔ میرے پاس تمہارے طنز کے جواب میں کچھ نہیں ہے۔ صرف ایک خاموشی ہے اور سرد آہیں ہیں۔'' انکا کی آنکھیں لبریز ہو گئیں۔ اس کی نظروں میں شکایت، محبت اور اپنائیت تھی لیکن مجھے معلوم تھا کہ اس کے جذبات کے یہ مظاہرے وقتی ہیں۔ مجھے گزرا ہوا زمانہ یاد آ رہا تھا۔ انکا کا میری مرضی سے سر پر آنا پھر تربینی کے قبضے میں چلے جانے کے بعد اس کے حکم کا غلام ہو جانا۔ کل وہ بدری نرائن کے حکم پر میرا خون بھی پی سکتی ہے۔

''میں تم سے ناراض نہیں ہوں انکا۔ قسمت نے ہم دونوں کو حالات کا غلام بننے پر مجبور کر دیا ہے۔ کل کیا ہوگا؟ کون جانے تم میری باتوں کا اثر نہ لو۔ میں تو انسان ہوں، اتنے طوفانوں کی یلغار ہو تو آہنی چٹانیں بھی لرز جاتی ہیں۔''

''جب تم جانتے ہو کہ میری طاقت کیا ہے۔ میں کس حد تک تمہارے ساتھ چل سکتی ہوں تو پھر تم ایسی باتیں کیوں کرتے ہو؟ اپنی انکا سے ایسی باتیں کرتے ہو؟ تمہیں کچھ خیال نہیں آتا؟'' انکا نے بھیگی پلکیں اٹھا کر مجھ سے نظریں چار کرتے ہوئے کہا۔ ''تم مجھے بے وفا سمجھتے ہو، کیا تمہارے سر پر رہنے کے بعد میں نے تم سے کوئی بے وفائی کی؟''

''چھوڑو انکا۔ جاؤ تمہارا دیر تک یہاں رکنا ٹھیک نہیں ہے۔'' میں نے الجھتے ہوئے کہا۔ ''اگر بن علی کو ہوش آ گیا تو عرصہ حیات مجھ پر تنگ ہو جائے گا۔''

انکا کے ہونٹ کپکپا کر رہ گئے۔ وہ ڈبڈبائی نظروں سے مجھے دیکھتی ہوئی سر سے رخصت ہو گئی۔ میں نے مالا کے معصوم سراپا پر نظر ڈالی۔ بادِ مخالف کے ایک ہی جھونکے نے اسے نڈھال کر دیا تھا۔ وہ مجھ سے چمٹی ہوئی تھی جیسے اسے ایک لمحے کے لئے بھی میری جدائی منظور نہ ہو۔ میں اسے بازوؤں میں سمیٹ لیتا لیکن بدری نرائن کے منحوس تصور نے مجھے اپنے آپ میں کہاں رکھا تھا؟ میں نے فوری طور پر ایک اہم فیصلہ کر ڈالا۔ میں نے اس سے کہا۔ ''میں کل ہی کلکتے جانا چاہتا ہوں۔ اس بات کا اب فیصلہ ہو جانا چاہیے۔ جیت کس کی ہوگی، میری یا بدری نرائن کی۔ اس کی مجھے پروا نہیں ہے۔ سمجھ لینا کہ میں محاذ پر جا رہا ہوں۔ اب ہم دونوں میں سے صرف ایک زندہ رہے گا۔ مجھے اپنی زندگی کا بہت کم یقین ہے لیکن اس خوف اور ذلت کی زندگی سے مر جانا بہتر ہے۔''

مالا میرے اس جذباتی فیصلے پر ششدر رہ گئی اور ہچکیوں سے رونے لگی۔ کالی کے مندر میں بیٹھے ہوئے کسی پجاری کو زیر کرنا مجھ جیسے شخص کے لئے قطعاً ناممکن تھا۔ مالا نے مجھے سمجھایا کہ یہ ایک بچکانا ارادہ

ہے لیکن میں اپنی ضد پر اڑا رہا۔ میں نے کہا۔ ”میں انکا کو کسی حالت میں اس کے قبضے میں نہیں جانے دوں گا۔“ آخر میری ضد سے مجبور ہو کر مالا نے اصرار کیا کہ وہ بھی میرے ساتھ چلے گی۔ اگر موت ہی لکھی ہے تو دونوں ساتھ مریں گے۔ چچا جان کو ایسے حالات میں تنہا نہیں چھوڑا جا سکتا تھا چنانچہ میں نے مالا سے کہا۔

”تمہارا چچا جان کے پاس رہنا ضروری ہے۔ میری غیر موجودگی میں کسی بھی وقت تمہاری ضرورت پیش آ سکتی ہے۔ میں نہیں چاہتا کہ میری وجہ سے ان بے چاروں پر کوئی بھی مصیبت آئے۔“

مالا مجھے تنہا جانے سے روکتی رہی۔ میں اسے سمجھاتا رہا کہ وہ ضد چھوڑ دے۔ میری ذہنی حالت تو پہلے ہی دگرگوں تھی۔ مالا سے بھی تلخی ہو گئی۔ وہ میرے رویے پر روتے ہوئے بولی۔ ”اگر آپ کی یہی ضد ہے تو میں اپنے دل پر جبر کر کے آپ کے فیصلے کا احترام کروں گی لیکن میری ایک بات مان لیجئے۔“ مالا نے حسرت بھرے لہجے میں درخواست کی۔ ”آپ صرف ایک ہفتے کے لئے اپنی روانگی ملتوی کر دیجئے۔ اس کے بعد میں آپ سے کسی بات کے لئے نہیں کہوں گی۔“

”مالا۔ تم ایک ہفتے کے لئے کہہ رہی ہو؟ مجھے ایک ایک لمحہ بھاری معلوم ہو رہا ہے۔ میں بدری نرائن کو ایک پل کی بھی مہلت دینے کے لئے تیار نہیں ہوں۔ جب تک میں اسے ختم نہیں کر لوں گا۔ یہاں واپس نہیں آؤں گا۔ نرگس کی بے قرار روح مجھے مضطرب کیے ہوئے ہے۔ تم میرے راستے میں رکاوٹ پیدا نہ کرو۔“

”میری خاطر صرف ایک ہفتے کے لیے۔“

مالا نے سسکتے ہوئے ملتجی نظروں سے منت کی تو میں اس کی درخواست رد نہ کر سکا۔ وہ میری زندگی، میری روشنی تھی۔ مجھے اس کی حسرت بھری نظروں پر رحم آ گیا اور میں نے تڑپ کر اسے اپنی آغوش میں لے لیا۔

☆===========☆===========☆

ایک طرح سے یہ بہت اچھا ہوا۔ مجھے موقع مل گیا کہ میں سکون سے بدری نرائن کو زچ کرنے کے لئے کوئی عمدہ منصوبہ ترتیب دے سکوں۔ میں سوچ رہا تھا کہ جب میں مندر میں داخل ہوں گا تو وہاں اسی طرح میری پذیرائی ہو گی جس طرح پہلے ہوئی تھی۔ میں پھر کوڑے کرکٹ کے کسی ڈھیر پر غلاظت میں لتھڑا ہوا ہوش میں آؤں گا۔ اتنے مہان پجاریوں کی موجودگی اور کالی کے پراسرار مندر میں میری حیثیت ہی کیا ہو گی؟ انکا میرے ساتھ حسبِ سابق نہیں جا سکتی۔ پریتم لال کی شکتی سے مجھے پہلے بھی کوئی خاص فائدہ نہیں پہنچا تھا۔ کہیں ایسا تو نہیں ہے کہ میں آگ کے دریا میں جا رہا ہوں؟ اپنے دیوانے پن میں خود اپنی ہلاکت کا سبب بن رہا ہوں؟ مگر میں یہاں غیر معمولی واقعات کا منتظر رہا تو دن گزرتے چلے جائیں گے اور بدری نرائن کو ختم کرنا میرے لیے اور بھی ناممکن ہو جائے گا۔ مجھے بہر صورت کلکتے جانا ہو گا اور





ایک بار اپنی جیسی کوشش کرنی ہو گی۔ ارادے، اندیشے اور مستقبل کا خوف، عجب عجب خیالات ذہن پر طاری تھے۔ ایک لمحے ایک فیصلہ کرتا تھا تو دوسرے لمحے دوسرا۔ پھر مجھے خیال آیا کہ میں پریتم لال کی شکتی کے زیرِ سایہ ہوں اور جگدیو کی بھی مجھ پر خصوصی نگاہ ہے۔ مجھے کوئی خطرہ پیش آیا تو مالا کی وجہ سے وہ میری مدد ضرور کریں گے۔ یہ سوچ کر ذرا ہمت بندھی اور میں نے طے کر لیا کہ میں تمام رکاوٹوں کے باوجود وہاں جاؤں گا اور بدری نرائن کو اس کے ارادوں سے باز رکھوں گا۔ مجھے پھونک پھونک کر قدم اٹھانا ہو گا۔ مجھے پامردی سے ان مصائب کا مقابلہ کرنا چاہیے ورنہ بدری نرائن سر پر چڑھ آئے گا۔ اسی لمحے مجھے برکاتی شاہ یاد آئے جنہوں نے ایک بار انکا کے حصول میں میری مدد کی تھی۔ نہ جانے وہ مجذوب کہاں ہوں؟ کیا میں انہیں تلاش کروں؟ ہاں مگر کہاں تلاش کروں اور تلاش بھی کر لوں تو ان کا مدد کے لیے آمادہ ہونا آسان کام نہیں ہے۔

☆===========☆===========☆

لکھنؤ میں دو روز میرے لیے دو سال کے برابر ثابت ہوئے، مالا ان دو دنوں میں بڑی کھوئی کھوئی سی رہی۔ انکا ابھی تک واپس نہیں آئی تھی میں اپنے کمرے میں بڑا منصوبے بنا رہا تھا۔ ہبن علی نے پولیس اور مجسٹریٹ کے سامنے اقبال جرم کر لیا تھا۔ لیکن ابھی تک اس کی قسمت کا فیصلہ نہیں ہوا تھا۔ میں نے عہد کیا تھا کہ ہبن علی کی دونوں بہنوں درخشاں اور زرافشاں کو اپنی بہن رخسانہ کے اغوا کی پاداش میں کوٹھے کی زینت بناؤں گا لیکن حالات نے اتنی تیزی سے رخ بدلا کہ مجھے مجبوراً یہ عہد کسی اور وقت کے لئے اٹھا رکھنا پڑا۔ ادھر اشرفی بیگم سے بھی مجھے نمٹنا تھا۔ دو دن میں کئی بار ارادہ کیا کہ اس فتنہ طراز عورت کا مزاج درست کر آؤں لیکن شاید ابھی اس کا وقت نہیں آیا تھا اور لکھنؤ کے ان بگڑے دل نوابین کا بھی قرض چکانے کو جی چاہتا تھا جو اپنے اثر و رسوخ کی وجہ سے مجھے لکھنؤ بدر کرنے کی فکر میں تھے۔ مگر فی الحال میں سب کچھ بھول گیا تھا۔ میں انکا میں الجھا ہوا تھا۔ دو روز اسی ادھیڑ بن میں گزر گئے۔ کوئی موثر تدبیر ذہن میں نہیں آتی تھی، بس خون کھول رہا تھا۔

☆===========☆===========☆

تیسری رات میں جاگ رہا تھا کہ انکا میرے سر پر آئی اور اس نے بتایا کہ ہبن علی خاں کے اقبال جرم کے باوجود پولیس کا رویہ اس کے ساتھ ہمدردانہ ہے۔ وجہ یہ ہے کہ ہبن علی کے تمام اعزا اور اس کے واقف کار امراء نے اس کا مقدمہ پیچیدہ بنانے اور کمزور کرنے کے لئے دوڑ دھوپ شروع کر دی ہے۔ انہوں نے اسے اپنے وقار کا مسئلہ بنا لیا ہے اور بے تحاشا دولت لٹا رہے ہیں۔ ہبن علی کے گرگوں اور درباری غنڈوں نے اشارتاً تمام واقعہ امرا کے گوش گزار کر دیا تھا کہ انہوں نے کس طرح ہبن علی کے ایما پر رخسانہ کو اغوا کیا تھا۔ انکا نے بتایا۔ ”یقیناً چند آدمیوں نے اس گھر کی نشان دہی بھی کی ہو گی حالانکہ تم



Downloaded from Paksociety.com

یہاں موجود نہیں تھے مگر جب انہیں اس حادثے کے بعد یہ معلوم ہوا کہ رخسانہ غائب ہے اور بن علی ایک سنگین جرم کا مرتکب ہو چکا ہے تو انہیں تم تک پہنچنے کے لئے کڑیاں ملانے میں کوئی خاص دقت نہیں ہوئی۔ اب تک وہ تمہیں گرفتار کرا چکے ہوتے لیکن ان کی سمجھ میں یہ بات نہیں آ رہی ہے کہ بن علی نے اپنی محبوب داشتہ زمرد کو کیسے قتل کر دیا؟ اور وہ بار بار اقبال جرم کیوں کر رہا ہے؟ بن علی کے چند عزیزوں نے حوالات میں اس سے ملاقات بھی کی۔

وہ اسے کچھ سمجھانا اور اس سے کچھ پوچھنا چاہتے تھے لیکن وہ اس سے کچھ پوچھ نہیں سکے، وہ بے چارہ اپنے ہوش میں کہاں تھا؟ انکا اس کی زبانی اپنے مطلب کے جوابات دلوا رہی تھی، کئی بار وہ مایوس ہو کر چلے گئے۔ پولیس خواہ مخواہ حوالات میں بن علی کو روکے ہوئے ہے لیکن کب تک۔ انہیں ایک نہ ایک دن یہ معاملہ عدالت کے سپرد کرنا ہی ہوگا اور اس وقت تک مجھے بن علی کے سر پر رہنا ہوگا۔ انکا نے آتے ہی مجھے گزشتہ دو دنوں کا ماجرا سنایا۔

"کیا پولیس میرے پاس بھی آ سکتی ہے؟ مگر کیوں؟ اس زمانے میں پولیس وغیرہ کے چکر سے دور رہنا ہی میرے لیے بہتر ہے۔" میں نے وحشت سے کہا۔

"پولیس تمہارے پاس کیوں نہیں آ سکتی۔ وہ کسی وقت بھی تمہیں پکڑ سکتے ہیں تا کہ بن علی کا جرم مشتبہ اور مشکوک بنا دیں۔"

"تو پھر مجھے فوراً لکھنؤ سے چلا جانا چاہئے۔ میں کسی تاخیر کے بغیر کلکتے جانے والا تھا لیکن مالا نے ایک ہفتے کے لئے مجھے روک لیا۔"

"خوب۔ اگر تم اس زمانے میں لکھنؤ سے چلے گئے تو گویا تم اپنے شبے کو اور تقویت پہنچاؤ گے اور اپنے خلاف خود ہی شہادت مہیا کرو گے جان انکا......"

"کیا تم مذاق کر رہی ہو انکا؟ یہ تو بڑی سنگ دلی کی بات ہے۔ خصوصاً ایسے وقت......" میں نے ناراضگی سے کہا۔ "کمال ہے بھئی۔ تم بھی خوب ہو۔ جب بھی آتی ہو کوئی چرکا لگا کے جاتی ہو۔"

"تو میں تمہیں سچی باتیں نہ بتایا کروں؟ ٹھیک ہے۔"

"ٹھیک ہے کیا، اب بتاؤ کہ میں کیا کروں؟"

"تم سننا ہی نہیں چاہتے، مجھ پر شک کرتے ہو۔"

"تم تو ایسے لہجے میں باتیں کر رہی ہو جیسے تمہیں کوئی فکر ہی نہیں۔ اب صرف ۲۷ دن رہ گئے ہیں، کچھ خبر ہے؟"

"ہاں جمیل!" انکا نے ایک لمبی سانس کھینچی۔ "تم سچ کہتے ہو۔ مگر تم کلکتے کیوں جانا چاہتے ہو؟"

"پھر میرے پاس کیا تدارک ہے۔ میں بدری نرائن کو من مانی کرنے کے لئے اسی طرح چھوڑ



دوں؟ یوں ہی ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھا رہوں؟"

"مگر جمیل تم وہاں کیا کر سکتے ہو، جانے کو تو تم پہلے بھی وہاں جا چکے ہو۔"

"دیکھو انکا۔ جب تک میں خطروں میں کود نہیں پڑوں گا۔ اس وقت تک مالا کی خاطر مجبوراً جگدیو میری مدد کو نہیں آئے گا۔"

"یہ تمہارا خیال ہے...... فرض کرو اگر وہ تمہاری مدد نہ کر سکا۔"

"تو میں مر ہی تو جاؤں گا۔ زیادہ سے زیادہ یہی ہوگا۔"

"تم بار بار نادیدہ طاقتوں کے کرشمے دیکھ چکے ہو اور بار بار غلطیاں کرتے ہو۔"

"میرے پاس اس کے سوا کوئی چارہ بھی نہیں ہے۔ ہاں، تمہارے پاس کوئی ترکیب ہو تو بتاؤ۔" میں نے طنزاً کہا۔

"میرے پاس تمہیں بتانے کے لئے دکھ ہی دکھ ہیں۔ تم اس کا فیصلہ بعد میں کرنا۔ پہلے تمہیں لکھنؤ کے سر پھرے رؤسا کو روکنا ہے جو ممکن ہے کلکتے کے لئے تمہاری روانگی ناممکن بنا دیں۔ اشرفی بیگم تزئین کی بازیابی اور تمہیں زک پہنچانے کے لئے لکھنؤ کے تمام جادوگروں کے گھر گئی ہے۔ اس کے کوٹھے کے ایک کمرے میں پنڈت دھونی رمائے بیٹھا ہے اور اس نے وعدہ کیا ہے کہ وہ تمہیں وہیں بلا کر ایسا سبق دے گا کہ تم عمر بھر اسے یاد رکھو گے۔"

"اچھا۔ اس حرافہ کے اتنے پر نکل آئے؟ کیا تم اس وقت بن علی کو تنہا نہیں چھوڑ سکتیں؟"

"میں اس نواب کے بچے کو سلا کر آ سکتی ہوں۔ اس سے پہلے نہیں۔ تمہیں کچھ دیر انتظار کرنا ہوگا۔"

"تو پھر ابھی میرے ساتھ اشرفی بیگم کے ہاں چلو۔ میں اس پنڈت سے ملتا ہوں اور دیکھتا ہوں کہ وہ کتنے پانی میں ہے۔"

"چھوٹا موٹا آدمی ہے۔ تھوڑا بہت جانتا ہے۔ ہاتھ پاؤں چلا لیتا ہے مگر اس کے علاوہ تمہیں ان دو چار دنوں میں کھل کر لکھنؤ کی سڑکوں پر آنا ہوگا اور اپنی کچھ دھاک بٹھانی ہوگی تا کہ وہ تمہیں اس معاملے میں ملوث نہ کر سکیں۔ باز رہیں۔ گھر بیٹھے رہنے سے کچھ نہ ہوگا۔"

انکا کی بات سچ تھی۔ اگر مجھے کسی طور پر پولیس کے نرغے سے بچے رہنا تھا تو یہ تمام احتیاطیں لازم تھیں۔ انکا تھوڑی دیر میں آنے کا وعدہ کر کے چلی گئی۔ میں نے دو دن سے گھر کے معاملات میں بھی کوئی دلچسپی نہیں لی تھی۔ اب کمرے سے باہر گیا اور بباطن بے دلی سے اور بظاہر خوش دلی سے بہنوں، چچا جان اور مالا سے گفتگو میں مصروف رہا پھر لباس تبدیل کر کے میں انکا کا منتظر تھا کہ مالا نے سوالات کرنے شروع کر دیئے۔ میں نے اسے بہلایا، پھسلایا اور جب بہت دیر ہو گئی اور انکا نہیں آئی تو میں خود ہی گھر سے باہر نکل گیا۔ راستے میں انکا میرے سر پر جلوہ گر ہو گئی۔ میں عمدہ لباس میں تھا اور خوب جچ رہا تھا۔ انکا نے

آتے ہی چھیڑ خانی شروع کر دی۔ اشرفی بیگم کی جلوہ گاہ میں جانے سے پہلے میں اپنی شناخت کرانے کے لئے پہلے دو چار مشہور طوائفوں کے ہاں گیا لیکن یہ وقت لطف لینے کا نہیں تھا۔ جہاں جہاں میں جاتا رہا۔ گھنگھرو میرے رعب سے تھرتھراتے رہے اور مجھے یقین ہو گیا کہ وہ سب لوگ تزئین کے اغوا میں صد فی صد مجھے مجرم سمجھتے ہیں۔ میں بے دریغ دولت لٹاتا اور ایک آدھ مصرع سن کر ان کی طرف بے نیازی سے ایک نظر دیکھتا، سیڑھیاں چڑھتا اترتا رہا۔ یہاں یہ ذکر کچھ دلچسپی کا باعث نہ ہوگا کہ اس وقت بالا خانوں پر کس بلا کی رونق ہوا کرتی تھی۔ کس غضب کی ناچنے گانے والیاں تھیں وہاں۔ شباب کا ذکر کیا کیجئے۔ شباب تو وہاں بہتا تھا۔ خوش گفتاری اور شائستگی کا یہ عالم تھا کہ ساری عمر انہی دل کش لطیف باتوں میں گزارنے کو جی مچلتا تھا، جہاں جہاں جایئے۔ خدا کی اپنے ہاتھ سے بنائی ہوئی صورتیں، اہل دل پر ستم ڈھاتی گزر جاتی تھیں۔ کس کس چہرے کا ذکر کیجئے، کس کس بدن کا نقشہ کھینچے، کس کس کی آنکھوں کا احوال لکھئے، کیا کہیے کیا نہ کہیے۔ بس جو اس کوچہ ستم گراں میں نہیں گیا، وہ امان میں رہا۔ جو ایک بار بہک گیا اس کے قدم پھر خود بخود اسی مرکز جاناں کی طرف اٹھ جاتے ہیں۔ یہ طوفان روکے نہیں رکتا۔

میرا حال یہ تھا کہ نظر ٹھہرتی نہ تھی لیکن میرا مقصد ہی کچھ اور تھا۔ میں نے دیکھا کہ خواتین کی آنکھوں میں میرے لیے جستجو، طنز اور قہر تھا۔ میں ہر جگہ نازنینوں کو اپنی طرف آنے کا اشارہ کرتا اور جب وہ سراسیمگی کے عالم میں میرے پاس آتیں تو میں کسی ماہر اور مشاق شورہ پشت غنڈے کی طرح روپے لٹاتا۔ ایک جگہ میں نے بھری محفل میں رقاصہ کو غزل سرائی کے دوران روک کر اپنی پسند کی غزل سنانے کو کہا۔ یہ بدتہذیبی کی بات تھی کہ کسی کی فرمائش پر شروع کی ہوئی غزل ابھی اس نے ختم نہیں کی تھی کہ میں نے اسے نیا حکم دے دیا۔ نتیجتاً اسے میرے حکم کی تعمیل کرنی پڑی اور میں دو شعر سن کر اکتاہٹ کے انداز میں وہاں سے اٹھ گیا۔ مجھے روکنے کی کوشش کی گئی مگر میں نے حقارت سے اپنا ہاتھ چھڑا لیا۔ اس غل غپاڑے اور ہاؤ ہو کے بعد میں اشرفی بیگم کے کوٹھے پر پہنچا۔ اشرفی بیگم جیسے میری منتظر ہی تھی۔ اس نے آگے بڑھ کر طنزاً میرا استقبال کیا۔ میں نے بھی دو چار چبھتے ہوئے جملے چھوڑ دیئے۔ انکا نے مجھے بتایا کہ دور ایک کمرے میں بند ہو کر پنڈت میرے خلاف کوئی جنتر منتر آزما رہا ہے۔ اس نے اشرفی بیگم کو یقین دلایا تھا کہ وہ مجھے ہر حالت میں یہاں کھینچ لائے گا۔ میری آمد سے اشرفی بیگم یہی سمجھی کہ یہ اس کے خریدے ہوئے پنڈت کے جادو کا اثر ہے کہ میں کشاں کشاں یہاں چلا آیا ہوں۔ میں مسکرا کر بیٹھ گیا۔

شمیم میرے پاس آئی۔ اس کی نظروں میں ایک بے چینی تھی۔ وہ میرے پہلو سے الگ کر بیٹھ گئی اور مجھ سے تنہائی میں رازدارانہ باتیں کرنے کی کوشش کرتی رہی۔ انکا نے اس کی بے چینی کی وجہ بتائی تو مجھے اس پر بڑا پیار آیا۔ وہ یہ چاہتی تھی کہ میں فوراً یہاں سے چلا جاؤں۔ یہ بات اس نے اٹکتے اٹکتے کہہ دی اور گھبرا کر اشرفی بیگم کی طرف دیکھا۔ اشرفی بیگم نے اسے مجھ سے اتنے قریب دیکھ کر اپنے پاس بلایا اور وہ



سہمی سہمی میرے پاس سے اٹھ کر اس طرح چلی گئی جیسے اس کی کوئی چوری پکڑ لی گئی ہو۔ اشرفی بیگم نے اس کے کان میں کچھ کہا، اس نے ہامی بھری اور دوبارہ میرے پاس چلی آئی۔ آتے ہی خوش باش انداز میں وہ مجھ سے باتیں کرنے لگی۔ اس نے باتوں باتوں میں اشارتاً ایک بار پھر بتایا کہ اشرفی بیگم نے اسے ہدایت کی ہے کہ وہ مجھے رجھا کر اندر ایک کمرے میں لے چلے جہاں ایک پنڈت بیٹھا ہوا جادو کر رہا ہے۔ یہ سن کر میں مسکرا دیا۔ میرا اعتماد دیکھ کر وہ بہت حیران ہوئی اور مجھ سے دوبارہ وہاں سے بھاگ جانے کے لئے کہنے لگی۔ میں نے اس کا ہاتھ دباتے ہوئے کہا۔ ”تم نے مجھے بہت متاثر کیا ہے۔ میں تمہیں کبھی نہیں بھولوں گا۔ تم یقیناً طوائف زادی نہیں ہو۔ تمہاری رگوں میں کوئی شریف خون دوڑ رہا ہے۔“

”مگر آپ یہاں سے چلے جایئے۔ وہ پنڈت سنا ہے بہت پہنچا ہوا آدمی ہے۔“ شمیم نے کہا۔

”چل کے دیکھتے ہیں، وہاں کیا تماشا ہوتا ہے۔“

”آپ شاید میری بات پر یقین نہیں کر رہے ہیں۔“ شمیم نے حسرت سے کہا۔

”میں تمہاری باتیں دل میں اتار رہا ہوں۔ تزئین کی طرح تم نے بھی مجھے اپنا گرویدہ بنا لیا ہے۔ میں اس احسان کا بدلہ ضرور چکاؤں گا کہ تم نے مجھے خطرے سے آگاہ کر دیا۔“

”اشرفی بیگم یہ سمجھ رہی ہیں کہ میں آپ سے الفت و رغبت کی باتیں کر رہی ہوں، آپ سمجھ گئے نا۔“

”ہاں۔ اور میں تمہاری محبت کے جواب میں اندر کمرے میں جانا بھی چاہتا ہوں۔“

”یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں؟ کیا آپ واقعی وہاں جانا چاہتے ہیں؟ وہ بہت ظالم ہے، صورت سے ہی کریہہ نظر آتا ہے۔“

”ارے چل کے تو دیکھو میری گڑیا، گھبراتی کیوں ہو؟“

شمیم مجھے منع کرتی رہی اور میں ہنس کر ٹالتا رہا۔ آخر میرے اشارے پر کپکپاتے ہاتھوں سے اس نے مجھے اٹھایا اور راہداری میں لے گئی۔ اشرفی بیگم بھی وہیں چلی آئی اور بڑے ٹھسے سے کہنے لگی۔ ”اری شمیم، یہ خان صاحب کو کہاں لیے جا رہی ہے؟“

”خان صاحب تخلیے میں مجھ سے کچھ بات کرنا چاہتے ہیں۔“ شمیم کی آواز میں لرزش تھی۔

”زہے نصیب۔ خدا خیر کرے۔“ اشرفی بیگم نے مکاری سے کہا۔

شمیم میرا ہاتھ پکڑے مکان کے آخری سرے پر لے گئی۔ پیچھے اشرفی بیگم بھی خراماں خراماں چلی آ رہی تھی۔ میں نہایت بے پروائی سے شمیم کی انگلی پکڑے اس سے کچھ شگفتہ کچھ دل نشیں باتیں کرتا ہوا آگے بڑھ رہا تھا۔

”اس کمرے میں چلی جاؤ نا۔“ عقب سے اشرفی بیگم کی آواز آئی۔

شمیم مجھے ایک بڑے کمرے میں لے گئی۔ جب میں اندر داخل ہوا تو وہاں میں نے ایک پنڈت کو



Downloaded from Paksociety.com

آلتی پالتی مارے بیٹھا دیکھا۔ مجھے دیکھ کر وہ چونکا اور میرا اشتیاق دو چند ہو گیا۔ پیچھے اشرفی بیگم تھی۔ اس نے پیچھے ہی سے غالباً کوئی اشارہ کیا، پنڈت جیسے سمجھ گیا اور اس نے اپنے دانت نکال دیئے۔ میں نے انجان بن کر پوچھا۔ ”تم مجھے کہاں لے آئیں شمیم! یہ کون شخص ہے؟“

شمیم کی زبان میں لکنت پیدا ہوئی۔ اس کے بجائے اشرفی بیگم نے جواب دیا۔ ”چلتے چلتے ان سے بھی ملاقات کر لیجئے خان صاحب۔ یہ پنڈت مرلی دھر ہیں۔ پنڈت جی نے کہا تھا کہ وہ آپ کو میرے غریب خانے پر اپنی طاقت سے کھینچ لائیں گے؟“

”میری ایسی کیا ضرورت پڑ گئی اشرفی بیگم!“ میں نے مصنوعی لہجے میں کہا۔ ”کیا آپ کے دماغ میں پھر کچھ سما گیا ہے؟“

”ضرورت تو مہاراج کو پڑی ہے۔ وہی آپ سے بات کریں گے۔“

شمیم سکڑی سمٹی کھڑی تھی۔ انکا میرے سر پر خاموش بیٹھی پنڈت کو گھورے جا رہی تھی۔ اشرفی بیگم کے انداز میں سرخروئی اور فتح جھلک رہی تھی۔ میں نے عمداً شمیم کا ہاتھ چھوڑا اور وہاں سے اس طرح کھسکنے لگا جیسے میں خوف زدہ ہو گیا ہوں۔

”کہاں جا رہا ہے مورکھ!“ اس بار مہاراج مرلی دھر کی آواز آئی۔ ”تجھے ہم نے بلایا ہے۔“

”آپ نے؟ آپ نے مہاراج اس سیوک کو کیوں یاد کیا ہے؟“ میں نے اس قدر عاجزی سے کہا کہ انکا کو ہنسی آ گئی۔

”تو بڑا پاپی ہے۔ تو نے جو ایک دو جنتر منتر سیکھ لیے ہیں ان سے ان بچوں کو ڈراتا ہے، دھمکاتا ہے۔“ مہاراج نے کٹھور لہجے میں کہا۔ ”بتا تو نے اس کی پتری کہاں چھپا رکھی ہے۔“

”مہاراج۔ میں تو کچھ نہیں جانتا۔ مجھے پتا نہیں کہ اس کی پتری کہاں ہے؟“ میں نے اشرفی بیگم کی طرف اشارہ کر کے کہا۔

”یہ جھوٹ بولتا ہے۔ یہ شخص بہت کمینہ، سازشی اور بدمعاش ہے۔“ اشرفی بیگم نے ایک دم طیش میں آ کر کہا۔

”شانت۔ شانت۔“ پنڈت نے ہاتھ اٹھا کر اشرفی بیگم سے کہا پھر مجھ سے مخاطب ہوا۔ ”بالک! بتا دے تزئین کہاں ہے؟“

”میں کچھ نہیں جانتا مہاراج ہے۔ میں نے سچ سچ کہہ دیا۔ آپ وشواش کیوں نہیں کرتے۔“

”تو ہمیں دوسرے طریقے بھی آتے ہیں، تو اس سمے اس شہر کے سب سے بڑے پنڈت کے سامنے کھڑا ہے۔“

میں نے عاجزی سے پھر منع کر دیا۔ شمیم کا برا حال تھا۔ اشرفی بیگم جز بز نظر آتی تھی۔ میرے مسلسل



انکار پر پنڈت کو غصہ آ گیا۔ اس نے پھر کر اپنا کشکول اٹھایا اور اس میں کچھ پڑھ کر پھونکا۔ کشکول دیکھتے ہی دیکھتے انگاروں سے بھر گیا۔ پنڈت نے غصے میں مجھ سے ایک بار پھر تزئین کا پتا دریافت کیا۔ میں اسی موقع کا منتظر تھا۔ میں نے حسب سابق انکار کر دیا۔ اس پر اس نے انگاروں سے بھرا ہوا کشکول میری طرف اچھال دیا۔ ادھر انکا میرا اشارہ پاتے ہی حرکت میں آ گئی۔ اس نے اپنا ہاتھ اٹھایا ہی تھا کہ کشکول میں جلتے ہوئے کوئلے ٹھنڈے ہو گئے۔ اپنے منتر کا یہ حشر دیکھ کر پنڈت کی تیوری پر بل آ گئے۔ اس نے پینترا بدل کر اپنا چمٹا اٹھا لیا اور زور زور سے وحشت زدہ انداز میں زمین پر مارنے لگا...... میں کسی تاثر کا اظہار کیے بغیر اسے گھور رہا تھا۔ چمٹے کی آواز جیسے جیسے تیز ہوئی، ایک سیاہ بلی مکروہ اور خوف ناک آنکھوں والی نہ جانے کس طرف سے نمودار ہوئی اور آناً فاناً میرے چہرے کی طرف جھپٹی۔ اس کے ایک ہی وار میں چہرے کی اوپری تہہ علیحدہ ہو سکتی تھی۔ انکا کے اشارے پر میں نے اپنی ایک انگلی کو جنبش دی۔ بلی بھیانک چیخ مارتی ہوئی پیچھے کی طرف بھاگی اور لمحوں میں زمین پر لوٹنے پوٹنے لگی۔ پنڈت نے اس کی یہ حالت دیکھ کر اسے اٹھایا اور تیزی سے تڑپتی ہوئی بلی کو اپنے جھولے میں ڈال لیا۔ اشرفی بیگم کا چہرہ زرد ہو گیا تھا اور شمیم کی نگاہوں میں طمانیت جھلکتی تھی۔ پنڈت نے اپنا یہ وار بھی ناکام دیکھ کر مجھ سے کہا۔

”تو بھی کچھ جانتا ہے۔“

”اور آزما لے اُلو کے پٹھے!“ میں نے ایک دم اپنا لہجہ بدل دیا۔

”تو مجھے نہیں جانتا۔ اپنی زبان سنبھال۔“ پنڈت گرجا۔

”تو بھی مجھے نہیں جانتا کمینے۔ جا یہاں سے دفع ہو جا۔“

”ٹھہر، میں تجھے دیکھتا ہوں۔“ پنڈت نے دانت پیس کر کہا اور اس کے بعد اس نے مختلف قسم کے شعبدے اور تماشے مجھے زک پہنچانے کے لئے کیے لیکن وہ میرے لیے بہت معمولی کھیل تھے، ان کا ذکر کیا کروں۔ تکرار ہو گی۔ میں ان سے زیادہ ہولناک مرحلوں سے گزر چکا تھا۔ القصہ بمختصر مسلسل ناکامی دیکھ کر پنڈت کو پسینہ آ گیا۔ میں نے اس سے گرج کر کہا۔

”اب کچھ میرے ہاتھ بھی دیکھ لے، دیکھ لے کہ میں کیا ہوں؟“

میرا یہ کہنا تھا کہ پنڈت کا چہرہ زرد ہو گیا۔ اس نے کچھ پڑھ کر اپنے اوپر پھونکا اور مجھے گھورنے لگا۔ دفعتاً وہ گھبرا کر مجھ سے مخاطب ہوا۔ ”میں سمجھ گیا۔ مجھے شما کر دو مہاراج۔ مجھ سے بھول ہو گئی۔ آپ کے پاس انکا دیوی ہے۔“ پنڈت نے گڑگڑا کر کہا۔

”انکا دیوی کے علاوہ تجھے اور کچھ نظر نہیں آتا سؤر کی اولاد؟ لے میں تیرے پاس انکا کو بھیجتا ہوں اور پھر بتاتا ہوں کہ میں کیا ہوں؟“

انکا میرا جملہ پورا ہوتے ہی اس کے سر پر چلی گئی اور وہ میرے پاؤں پڑ گیا۔ ”دھنیہ ہو مہاراج

دھنیہ۔ آپ نے انکا دیوی کا درشن کرا کے مجھ پر بڑا احسان کیا۔" وہ میری خوشامد پر اتر آیا لیکن میں نے اسے معاف نہیں کیا اور دل ہی دل میں پریتم لال کی شکتی سے مدد لینے کا ارادہ کیا۔ اور اس کا یہ نتیجہ نکلا کہ میرے سامنے پنڈت فرش پر لوٹنے اور چیخنے چلانے لگا۔ انکا اس کے سر سے فوراً چلی آئی۔ پنڈت مرلی دھر کا یہ حشر دیکھ کر اشرفی بیگم بھی میرے پاؤں پر گر گئی۔ شمیم آنکھیں پھاڑے ان دونوں کو میرے قدموں پر لوٹتا ہوا دیکھ رہی تھی۔ اشرفی بیگم نے معاملے کی نزاکت سمجھ کر اپنا رویہ فوراً تبدیل کر لیا تھا۔ میں نے ان دونوں کو علیحدہ کیا اور شمیم کے ہاتھ کا بوسہ لے کر اشرفی بیگم سے کہا۔ "سنو اشرفی بیگم، اتنی نصیحت تمہارے لیے غالباً کافی ہوگی کہ آئندہ کبھی تم نے میرے خلاف کوئی سازش کی تو عبرت ناک انجام کے لئے تیار رہنا۔ اپنے عشاق نوابین کو سمجھا دو کہ وہ میرے آڑے نہ آئیں۔"

"میں آپ سے وعدہ کرتی ہوں خاں صاحب۔" اشرفی بیگم نے گریہ کرتے ہوئے کہا۔ "مجھ سے اب کوئی لغزش نہیں ہوگی۔"

یہ واقع بہت اہم تھا، اشرفی بیگم اور پنڈت ریشہ خطمی ہو گئے تھے۔ وہ لمحوں میں بدل کر میری بری طرح خوشامد کر رہے تھے۔ شمیم بھی حیرت اور خوف سے لیکن ایک اپنائیت کے ساتھ میرے پہلو میں دبکی ہوئی تھی، اتنا بہت تھا۔ میں وہاں اپنی شخصیت کے کچھ ایسے گہرے نقوش چھوڑے جا رہا تھا جنہیں اشرفی بیگم اور پنڈت کبھی بھول نہیں سکتے تھے۔ رخصت کے وقت اشرفی بیگم کی حالت عجیب تھی۔ وہ مجھ پر وارفتہ، فریفتہ ہوئی جا رہی تھی۔ اس کا سارا کس بل نکل گیا تھا۔ میں جلد ہی آنے کا وعدہ کر کے وہاں سے چلا آیا اور گھر آ کر بے سدھ پڑ گیا۔ انکا واپس بہن علی کے سر پر چلی گئی اور میں پانچ روز تک لکھنؤ کے خاص علاقوں میں گھومتا رہا، پولیس کی نظروں میں خود کو لاتا رہا اور یہ مشہور کرتا رہا کہ میں چند دنوں کے لیے شہر سے جا رہا ہوں، اس کے بعد اشرفی بیگم کے ہاں جانے کا موقع نہیں ملا اور نہ ہی کسی دوسری طوائف کے ہاں۔ البتہ اس بازار سے ضرور گزر رہا۔ ایک ہفتے میں میری خاصی دھوم مچ گئی تھی۔ اس عرصے میں جو مقصد میں حاصل کرنا چاہتا تھا، وہ میں نے کسی حد تک حاصل کر لیا تھا، ویسے ایک ایک پل وحشت میں گزر رہا تھا۔ اپنے دل کا حال تو خود مجھے معلوم تھا، کسے معلوم تھا کہ سڑکوں پر دندناتا ہوا یہ سرکش شخص اندر سے کتنا غم زدہ اور دکھی ہے۔ شب و روز مجھ پر کیا قیامت گزر رہی ہے۔ میرا سورج غروب ہو رہا تھا۔ میں غروب ہو رہا تھا۔

☆==========☆==========☆

آخر وہ دن آ گیا جب مجھے کلکتے جانا تھا، سات روز بیت گئے تھے۔ ساتویں روز صبح جب میں سو کر اٹھا تو دیکھا کہ مالا ایک کونے میں مرگ چھالا پر بیٹھی منہ ہی منہ میں نہ جانے کیا پڑھ رہی ہے۔ مجھے اس کی معصومیت پر ترس آ گیا۔ وہ اتنی منہمک تھی کہ مجھے نہ دیکھ سکی اور وہ اتنی خوبصورت لگ رہی تھی کہ میں اسے





دیر تک دیکھا کیا۔ میں نے خود سے کہا۔ "جمیل احمد خاں۔ مالا رانی کو خوب جی بھر کے دیکھ لو۔ قسمت کا پانسا پھر تمہارے خلاف پڑا ہے۔ نہ جانے پھر اسے دوبارہ دیکھنا نصیب ہو یا نہ ہو۔" مالا نے اپنا جاپ ختم کر کے نظر اٹھائی تو مجھے محوِ نظارہ دیکھا۔ وہ مرگ چھالا سے اٹھ کر میرے قریب آئی اور اس نے بڑے والہانہ انداز میں میرے گلے میں بانہیں ڈال دیں۔ اس نے ایک بار پھر دبے دبے لفظوں میں مجھے روکنا چاہا لیکن اب شدید اصرار کی اسے ہمت نہیں ہو رہی تھی۔ میں اس کی قلبی کیفیت سے واقف تھا۔ اس کا دل رو رہا تھا مگر ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی۔ میں نے اسے سمجھایا تو اس سے ضبط نہ ہوا، رو پڑی۔ میرے لیے دعائیں مانگنے لگی۔ مجھے کامیابی کا یقین دلاتی رہی...... میں اس سے جدا ہو کر چچا جان کے پاس گیا اور اپنی اچانک روانگی کے سلسلے میں بڑی مشکل سے ان کی حیرت دور کی۔ چچا جان سے اجازت لے کر میں باری باری تمام بہنوں سے ملا، ان کے سر پر ہاتھ رکھا۔ پھر مالا کے پاس آیا جو سفری سامان تیار کر رہی تھی۔ مالا سے جدائی کے آخری لمحات بہت رقت انگیز تھے۔ ہم دونوں جذباتی باتیں کرتے، روتے اور مسکراتے رہے پھر میں نے مالا سے چچا جان اور بہنوں کا خیال رکھنے کی تاکید کی اور کہا اگر حالات میرے حق میں ناسازگار ہوئے تو وہ اسی چوکھٹ پر زندگی گزار دے۔ میری اس دل خراش وصیت سے مالا تڑپنے لگی اور رندھی ہوئی آواز میں بولی۔ "میں نے بابا اور جگدیو مہاراج سے پرارتھنا کی ہے، مجھے وشواش ہے کہ وہ آپ کی سہائتا کریں گے۔ بابا نے اپنے ہاتھوں سے میری مانگ میں سیندور بھرا تھا۔ آپ دل چھوٹا کیوں کرتے ہیں؟"

"نہیں، نہیں۔" میں نے آنسو پونچھ کر کہا۔ "مالا، مجھے وچن دو کہ جب تک میں واپس نہ آؤں، تم یہاں کا خیال رکھو گی؟"

"آپ کے چچا جان میرے پتا سمان ہیں۔ میں وچن دیتی ہوں کہ کوئی مصیبت آئے گی تو پہلے مجھ پر آئے گی۔"

میں نے اطمینان کا سانس لیا پھر مالا سے اجازت لے کر سامان اٹھایا اور گھر والوں سے دوبارہ مل کر باہر آ گیا۔ مکان پر آخری نظر ڈالی اور قدم آگے بڑھا دیئے۔

میں جا رہا تھا لیکن ایسی منزل کی طرف جہاں اندھیرا ہی اندھیرا تھا۔ چلتے وقت قدم ڈگمگائے۔ ان لوگوں کو، اپنے پیاروں کو میں کہیں آخری بار تو نہیں دیکھ رہا ہوں؟ میں ٹھٹک کر رک گیا پھر کچھ سوچ کر آگے بڑھنے لگا۔ میرے پاس اور کیا تدبیر ہے...... کچھ نہیں، کچھ بھی نہیں۔ مجھے تزئین، نرگس اور کلدیپ بے اختیار یاد آئیں۔ کیسے کیسے لوگ بچھڑ گئے اور کیسے کیسے لوگ اب بچھڑ رہے ہیں۔ مالا کی حسرت ناک نظریں ابھی تک میرے جسم میں چبھی جا رہی تھیں، دل ٹکڑے ٹکڑے تھا۔ بدری نرائن کو اس طرح چھوڑ دیا جاتا تو زندگی کی کوئی ہلکی سی امید بھی باقی نہیں رہتی۔ یہ سفر تو زندگی برقرار رکھنے کے لئے تھا۔ میں اپنے

